الشعراء تلامیذ الرحمٰن

دیکھے جو چشم شوق چراغِ سخن کے پھول
گرجائیں اوسکی نظروں سے صابر چمن کے پھول

# چراغ سخن


من تصنیف چودہری محمد عبد الصبور صاحب المتخلص بہ صابر تلمیذ جناب سید امیر حسن صاحب ذکیؔ مارہروی خلف الصدق چودہری محمد عزیز الدین حسن صاحب عمزادہ چودہری محمد عبد الغفور صاحب مرحوم المتخلص بہ سرورؔ جانسٹھ و مہندی
ساکن و رئیس قصبہ مارہرہ ضلع ایٹہ



سنہ ۱۹۱۴ء

پبلیشر چودہری محمد عبد الصبور — باہتمام محمد اسمٰعیل حسین منیجر کے

کاٹن پریس ایٹہ میں طبع ہوا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

عنوان بنامِ ذوالجلالے　　اورا نہ نظیر و نے مثالے

صانعِ صنائع کماہی　　خلاقِ سپیدی و سیاہی

بانیِ بنائے قصرِ ہستی　　طراحِ بلندیست و پستی

بالائے دوکون کارگاہش　　برکرسی و عرش بارگاہش

ایجاد نمود انس و جاں را　　آراست زمین و آسماں را

درقدرتِ او ہزار نیرنگ　　پیداکنِ لعل و گوہر از سنگ

شائستۂ اوست بے نیازی　　شائستۂ اوست کارسازی

بالاکنِ آسماں زپستی　　آرندۂ زینتی بہ ہستی

دانش آموز بینش افروز　　پیداکنِ روز و شب شب و روز

مصداق خدائے راست شاہی　　جاں بخشی و ہم جہاں پناہی

تنہا نہ بجسمِ خلق جاں داد　　در زیرِ زمیں چیساں تہ بال داد

یک رشحہ ز ابرِ او ست قلزم — یک نقطہ ز کلکِ او ست انجم

آں داورِ فضل و فیض گستر — آں بندہ نواز و بندہ پرور

آرائشِ چہرۂ گلستاں — پیرائشِ زلفِ سنبلستاں

آں داد بجوز ضیا بہ مہ نور — زاں نورِ ضیاست مہر معمور

کونین صحیفۂ شگرفے — کن از انشائے او دو حرفے

صورت گرِ شاہدانِ طناز — جرأت دہِ عاشقانِ جاں باز

مرہم نہ جانِ خستہ جاناں — طاقت دہِ تاب ناتواناں

دارُوئے دوائے دردمنداں — شاداں کنِ ماتمی و خنداں

ہم سوز از وست ہم از و ساز — زو ہست نیاز ہم از و ناز

در بحرِ جہاں چو دُرِّ مکنوں — لیلیٰ ست از و از وست مجنوں

بنگر کہ جز آں خدیوِ والا — ما اعظم شانہٗ تعالیٰ

گل را بچمن کہ میرساند — جاں را بہ بدن کہ میرساند

ہر ذرہ ز ماہ تا بماہی — بر وحدتِ او دہد گواہی

توحید کہ در قلم نگنجد — تمجید کہ در رقم نگنجد

پایاں نہ پذیرد ایں گذارش
صابر بہ قلم کند نگارش

من بعد درود صد ہزاراں — بر نامِ رسول و آل و یاراں

من جانبِ راہِ نعت پویم
افسانۂ درد و جوش گویم

بیاں کسطرح سے ہو اوسکی ثنا
زبانم کجا حمدِ یزداں کجا

یہ ادنے ہی خالق کی حمد و ثنا
کہ اوہست خلقت گرِ دوسرا

بلندی و پستی کی اوس سے بنا
فلک بے ستوں کرد قایم بجا

کیا نطق انساں کو اوسنے عطا
ہمہ جا ازوہست جلوہ جدا

وہ کارِ اہم کا ہی عقدہ کشا
ہمہ خلق را ہست حاجت روا

ترا نام ہے ہر مرض کی دوا
چہ پاکیزہ نامست نامِ خدا

کہاں تک ہو تیری صفت ایخدا
نباشد کہ حمدِ تو آرم بجا

منادی نے یوں غیب سے دی ندا
چو کلکم رقم زد ثنائے خدا

مقدر پہ نازاں ہو اپنے صبوؔ
شدہ فضلِ یزداں و لطفِ خدا

من تابکجا ضبط کنم آہ و بکارا
وقتست کشایم دو لبِ نعرہ سرا را

عمریست کہ کردم بِرہِ وادیِ وحشت
وقفِ خلشِ خارِ مغیلاں کفِ پا را

صد رہ عقب انداختہ ام وقتِ محبت
از سرعتِ اندیشۂ تو و بادِ صبا را

چرخم بغلط ہم ندہد ہیچ مرادے
تاچند وہم صبرِ دلِ حوصلہ زا را

کوتاہ کن اے چرخ زمن دستِ تعدی
آرم زکجا تاب و توانِ جور و جفا را

از شش جہت آوردہ فلک رو بسوئے من
اندوہ و غم و درد و الم رنج و غبار را

اے دل بہ الم چند کنی شکوۂ گردوں
تعمیل کند او نہ چساں حکم قضا را

آنا تنواں کرد ہراسے کہ اثرہاست
از فضل خداوند دعا ہا و دوا را

مشروط بود فضلِ خداوند و لیکن
لطف و کرم صاحب لولاک لما را

شاہنشہ کونین شفاعت گرِ دارین
ہا دوئے دو گیتی و رسولِ دو سرا را

بے حکم شریفش بنود طاقت اجرا
احکام قدر را و قضا پائے قضا را

ہر صفحہ شود قطعۂ فردوس تجلے
گر نقشِ کنم وصف شہ عز و علا را

شبنم شود از فرطِ تجلی ید بیضا
کلکم چو نگارد رقم مدح و ثنا را

لطفِ سخنِ من بہ ثنائے شہ کونین
از دُرِّ عدن می طلبد باج صفا را

در روضۂ درگاہ نبی خیلِ گدایاں
دارند بجاروب کشی بالِ ہما را

از ہولِ قیامت نہ ہراسیم چو ایزد
داماں بکفِ ما بدہد آلِ عبا را

خواہد ز خدا صابرِ غمگیں کہ ہمہ عمر
در نعت نبی صرف کند ذہن و ذکا را

اے نامِ تو لذتِ زباں ہا
نعتِ تو حلاوتِ بیاں ہا

اے قبلۂ جاں و کعبۂ دل
دلہا قربانِ تست و جاں ہا

کردند نثار نامِ پاکت
عشاقِ رخِ تو خانماں ہا

دارند امیدِ رحمت از تو
ہر آں زمین و آسماں ہا

از بہرِ طوافِ روضۂ پاک
ہر سال روند کارواں ہا

میگریم و ایں بگریہ گویم
اے کاش کہ بودمے ازاں ہا

معراجِ تو شد بقدرتِ حق
در کار نبود کارواں ہا

صابر ہمہ نعت خواں بخواندند
ایں نظم نوشت بداستاں ہا

اے بندۂ خجستہ خدائے کریم را
محبوب برگزیدہ غفور و رحیم را

گو جملہ انبیاء دُرِ بحرِ رسالت اند
قیمت فزوں تر آمدہ دُرِ یتیم را

از مقدمِ تو شد شبِ معراج بر فلک
اعظم شدہ است مرتبہ عرشِ عظیم را

آنی کہ خود بہ نسخ تمامی کتاب ہا
نازل نمودہ بر تو کتابِ قدیم را

نعتِ تو بر زباں بودم روزِ بعث و نشر
یزداں کند چو زندہ مسیح و کلیم را

دارم بدل زبسکہ امیدِ شفاعتت
در طبعِ منتظم گذرے نیست بیم را

عشاق خاکِ درگہِ تو آرزو کنند
خواہاں نہ بہرِ زر نہ طلبگار سیم را

خواندن درود بر تو مرض را شفا دہد
با نسخۂ طبیب چہ حاجت سقیم را

صابر ز فرطِ شوق بہر لیل و ہر نہار
خواند ز مصحفِ تو الف لام میم را

خواہم کہ کشایم پئے توصیف زباں را
روشن کنم از نظمِ دل افروز جہاں را

از گفتنِ اشعار کہ پر لطف بباشند
در شیر و شکر غوطہ دہم کام و دہاں را

مشہور شود خوبیٔ آں بر ہمہ عالم — سازم چو عیاں شاہدِ مضمونِ نہاں را
مضمونِ خوشم چوں گذرد از نظرِ او — باشد بنوازد دلِ صاحب نظراں را
مضمون چہ بود مدحتِ استاد نگارم — از مشک بشویم دمِ تقریر دہاں را
آں مستندِ و ہر کہ بر فضل و کمالش — از لب چکد اقرار زمیں را و زماں را
مدحش نبود طاقتِ من لیک ز فیضش — انداختہ بر دوشِ من ایں بارِ گراں را
مخدومِ من اُستادِ من آنکس کہ دلیرست — او ساختہ مغلوب فصیحانِ جہاں را
عالی سخناں انوری و فیضی و عرفی — گردند ز جوشِ گوئیٔ خود شاد جہاں را
در عہدِ سخن گوئیٔ اُستاد بیایند — بینیم کہ آیند و کشایند زباں را
سوزے و صفائے عجبے دادہ ثنائش — رخسارۂ نظمِ من و اندازِ بیاں را
مدحت گرِ اُستادِ خودم وجہ چہ پرسی — بالیدگیٔ جسمِ من و شادیٔ جاں را
از بہرِ ثنا گوئیٔ اُستاد دلیرم — دادست بمن پیرِ فلک طبعِ جواں را
آں یافتہ ام فیض ز انفاسِ نفیسش — رشک است بہ شعر و سخنم ہمنفساں را
ہر جا کہ بود قیمتِ گفتارِ بلندش — قدرے نبود گفتۂ طوسی و فلاں را
صد بیت بیک لحظہ کنم نظم بمدحش — گر واہبِ مطلق دہدم نطقِ زباں را
خوش آنکہ شوم گرمِ سخن چوں بہ ثنائش — از رشک بسوزم جگرِ مدعیاں را
جائے کہ شود اوج نما فکرِ بلندش — راہے بہ تجسس نبود وہم و گماں را
ہر مصرعۂ او ہست سپہرے ز بلاغت — ہر سطرِ وے آرد بنظر کاہکشاں را

گرا بر گہر بار ندیدی بزمانہ — بنگر بکفِ او قلم و جنبشِ آں را

در خطۂ مارہرہ خدا یا ز قدومش — زیبائیش افزوں بفزوں پیر و جواں را

پایاں نہ پذیرد چو کمالِ سخن ما — باید بدعا ختم کنم نظم و بیاں را

یارب چو مسیحا و خضر عمر درازش — بخشاد مباہات جہانِ گذراں را

در انجمن آرائی آن مردِ سخنداں — اقبال فزوں باد افادت طلباں را

عمرش ز خدا خواستم آمین بگوید — خواہم کہ ملائک بکشایند زباں را

صبا بریچہ ساں مدحتِ اُستاد نگارم

بیں دانش و ادراکِ منِ ہیچمداں را

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یہ صدقہ تیری رحمت کا ہی اور تیری خدائی کا
کہ عصیاں نے میرے پایا ہی رتبہ پارسائی کا

ہر ایک شے میں ملا تو ہی کسی سے کب جدا تو ہی
مزا تو پوچھیں تو پوچھیں کس سے ہم تیری جدائی کا

بجا یہ قول میرا ہی وہ در کسکا ہی تیرا ہے
کہ ارماں ہی شہنشاہوں کو جس در کی گدائی کا

نہ لائے تاب جسکے دیکھنے کی حضرت موسیٰ
وہ ایک ادنےٰ کرشمہ تھا تیری جلوہ نمائی کا

میری تحقیق میں ہے دلربا سارے زمانے کے
جدا اون سب سے ہی انداز تیری دلربائی کا

نمونہ تیری ہر قدرت کا ایک عبرت کا عالم ہی
تجھی کو اے خدا زیبا ہی ہیں دعوی خدائی کا

تمھیں لازم ہی دیکھو دیدۂ حق بیں سے ای صابر
دکھاتا ہی ہر ایک شے میں وہ جلوہ خود نمائی کا

بلبل ہوں بوستانِ خدائے قدیر کا
ہوں نغمہ سنج وحدتِ ربِّ کبیر کا

وحدانیت کی شاخ پہ ہوں چہچہے بلند
ٹوٹے قفس جو طائرِ مرغِ اسیر کا

عرشِ عظیم تو نے بنائی ہے تختِ گاہ
پایا کہاں ملے مجھے تیرے سریر کا

کافور زخم خستہ دلی ہے تیری ثنا | یہ ورد زندگی ہے صغیر و کبیر کا
ہو کچھ مجھے خزانۂ توحید سے عطا | یکساں ہے تجھکو رتبہ غریب و امیر کا
رزاق اور یار و مددگار خلق ہے | دست کرم تو دیکھو مرے دستگیر کا
قربان تیری شان رحیمی کے اے خدا | حامی ہے دستگیر ہے مجھسے فقیر کا
نخچیر اور بستۂ فتراک ہے جہاں | توحید کی کمان کا قادر کے تیر کا
دکھلا کے ایک جھلک مجھے مجروح کر دیا | نخچیر میں ہوں حسن حقیقت کے تیر کا
کچھ کچھ اوڑا لیا ہے میری التجا کا رنگ | لہجہ یہ کہہ رہا ہے میرے ہمصفیر کا
ایسا نہ ہو کہ حمد میں جنبش قلم کو ہو | ہوگا جواب کوئی نہ اس دار و گیر کا
دل میں خدا کی یاد و زبان پر نبی کا نام | ہوگا نہ خوف قبر میں منکر نکیر کا
اوسکی نجات کیوں نہ ہو اے شاہ ذوالجلال | دامن ہو جسکے ہاتھ میں تیرے وزیر کا
فیض قدم سے سنگ میں نرمی ہے موم کی | سارے جہاں میں نقش ہے اوس دلپذیر کا

صابر کی سمت چشم عنایت ہو اے خدا
ہے مرتکب ازل سے گناہ کبیر کا

نام اقدس ہے مصطفیٰ کس کا | ہے ہمارا سا پیشوا کس کا
سدرۃ المنتہیٰ پہ تو پہونچا | اور ایسا ہے مرتبا کس کا
ہوئی معراج اور کس کو نصیب | تھا یہ رتبہ ترے سوا کس کا
شق ہوا چاند اک اشارہ میں | اے نبی ہے یہ معجزا کس کا

باعثِ آفرینشِ عالم ہے ہمارا سا پیشوا کس کا
نور پھیلا ہے کس کا دنیا میں نام نور اللہ نے ہوا کس کا
صفتِ زلف کسکی ہے واللیل رخ ہی والشمس والضحیٰ کس کا
اور ہے کون اپنا شافعِ حشر تجھسے بڑھکر ہے آسرا کس کا

ایک دربارِ احمدی کے سوا
صابرِ خستہ ہے گدا کس کا

زمیں سے عرش تک ہے شور کسکی آمد آمد کا رسولِ ہاشمی سردارِ امت کا محمدؐ کا
چمٹ جاتے ہیں لب جب نام لیتا ہوں محمدؐ کا مزا کیا کیا میرے منہ میں ہی اس حرفِ مشدد کا
چھوڑا دے زنگ عصیاں آئینہ دل کا مصفا ہو نظر سے کیوں رہے پنہاں دکھا جلوہ محمدؐ کا
گلِ فردوس ہی آرائشِ باغِ جہاں احمدؐ ظہورِ قدرتِ حق ہے نمونہ نورِ احمدؐ کا
بظاہر گرچہ اُمّی تھے مگر باطن میں دریا تھے خزانہ بھر دیا سینہ میں حق نے علم بیحد کا
نکالا میم جب ہمنے احد کا صاف جلوہ تھا تفاوت عبدیت کا تھا لگایا میم احمدؐ کا
تصور جو مجھے گھیری ہوئی ہیں سب وہ ہٹ جائیں بہت مشتاق ہی دل دیکھیوں جلوہ محمدؐ کا
وہ ہی تیغِ رسالت تھی وہی تیغِ نبوت تھی کیا تھا خاتمہ جس تیغ نے ملحد کا مرتد کا
نہیں وہ قصرِ شاہی میں درِ اقدس پہ جو دیکھا زمیں یاقوت مرجاں کی تو گنبد ہی زبرجد کا
صحیفوں سے ہوئی عزت پیمبر اور جو گذرے بڑھا رتبہ تمہارے دم سے قرآنِ مجلد کا
مسرت کا یہ عالم تھا ہوا جامہ سے میں باہر نظر میں میرے جب نقشہ کھچا تصویرِ احمدؐ کا

فرشتہ جو مقرب ہے جسے جبریل کہتے ہیں
ہمیشہ وہ بلاگرداں رہا ہی تیرے گنبد کا

بڑی گہری نظر سے قدسیان پاک نے دیکھا
نظر آیا نہ تب بھی اون کو سایہ آپکے قد کا

کلام پاک تیرے وصف میں نازل ہوا احمدؐ
بیاں ہو کس طرح مجھسے تری اوصاف سید کا

ہوئی ہی سورۂ والشمس نازل جسکی صورت پر
بسا ہی شوق آنکھوں میں اوسکی آمد آمد کا

اوتارے سورۂ واللیل خالق زلف مشکیں پر
یہ رتبہ اور کسکا ہے فقط ذات محمدؐ کا

تجلی طور پر موسے کو جو تو نے دکھائی تھی
دکھا اوسکی جھلک صابر کو صدقہ نور احمدؐ کا

صابر کو اشتیاق ہے اوس کے ورود کا
سارے جہاں میں شور ہے جسکے ورود کا

دیکھا نہیں ہے چشم فلک نے کوئی بشر
اس جاہ و احتشام کا اور اس نمود کا

عالم ہی تیرے فیض سے معمور یا نبی
کیا وصف ہو بیان ترے بذل و جود کا

محفل کے گوشے گوشے میں کسکی مچی ہی دھوم
چاروں طرف ہے شور یہ کس کے شہود کا

تعظیم کو اٹھو کہ ولادت کی رات ہے
صل علیٰ ہے وقت نبیؐ کے ورود کا

اوٹھو کہ آمد آمد احمدؐ ہے بزم میں
یہ وقت اب نہیں ہے رکوع و سجود کا

جلدی سے چشم شوق کرو فرش رہگذر
وقت آچکا ہے سرور دیں کے ورود کا

رکھتے ہیں جب زمیں پہ حبیب خدا قدم
پڑھتا ہے ریزہ ریزہ وظیفہ درود کا

صابر نے یہ غزل جو رقم کی ہی نعت میں
شق ہو گیا ہے آج کلیجہ حسود کا

مرا سینہ ہی گرنا سورِ فرقت روئے تاباں کا
تو ہی خواجہ معین الدین مرہم زخمِ پنہاں کا

بچھی ہی نور کی چادر لگا ہے زہد کا تکیہ
عجب منظر عجب انداز ہی دربارِ سلطان کا

خدا نے نور سے اپنے بنا کر قمقمے بھیجے
در اقدس پہ تیرے ہی عجب عالم چراغاں کا

شگفتہ گلشنِ امید ہو غنچے کھلیں دل کے
تصور میں نظر آئے جو نقشہ روئے خنداں کا

مٹی ظلمت معاصی کی ہمارے قلب تیرہ سے
خیال آیا دمِ فکرِ سخن جب زلف پیچاں کا

نظر آیا ہے شاید اوس رخ پر نور کا جلوہ
جبھی تو آج منہ اوترا ہی خورشیدِ درخشاں کا

جسے ضعفِ بصر ہوا درِ اقدس تک وہ پہونچے
تو خاکِ پاک بنجاتی ہی سرمہ چشمِ حیراں کا

بلالے روضۂ اقدس پہ میرا دم نکلتا ہے
بہت بیتاب کرتا ہی مجھے اب دردِ ہجراں کا

رہوں محروم میں اور ایک خدائی ہو وہاں حاضر
مجھے کیونکر گوارا ہو ستم یہ چرخِ گرداں کا

بچا وہ نار دوزخ سی ہوا وہ داخلِ جنت
پڑا سایہ کسی کے جسم پر گر اوسکے داماں کا

یدِ قدرت نے سانچے میں تری تصویر ڈھالی ہی
جو ساعد سیم سادہ کی تو پنجہ شاخِ مرجاں کا

غزالانِ حرم چشمِ غزالی پر تصدق ہیں
جبیں ہی نور کی ٹکڑا لگا ہی لطفِ یزداں کا

گلِ گلزارِ جنت ہے نظر میں خار اے صابر
نگاہوں میں ہیری نقشہ کھنچا ہی اوسکے مژگاں کا

لطف دیتا ہی عجب عکس رخِ رنگیں کا
کیوں نہ ہو قطب ہے وہ قطب ہے ملکِ دیں کا

جب اوسے قطب کہا اور چراغِ دہلی
قدسیوں میں بھی ہوا شور بپا آمین کا

رخِ رنگیں جو کبھی اوس کے مقابل آیا
عرقِ چشم سے پانی ہوا گل۔ قالیں کا

وقتِ تسبیح جو ہوتی تھی ذرا سی جنبش
کیا مزہ دیتا تھا ہلنا وہ لبِ شیریں کا

گل ہے رخسار تو لب غنچۂ سر بستہ ہے
دلِ پُر نور ہے ایک صاف چمن نسریں کا

مجھکو خاصانِ خدا سے ہی محبت اور عشق
کیوں تعشق ہو مرے دل کو بتِ بیدیں کا

اے فلک گوہرِ دنداں کی چمک پر ہوں نثار
ہیچ نظروں میں ہے خوشۂ ندکھا پرویں کا

چمنِ حسن میں عارض کے شگفتہ گل ہیں
منتِ احسان اوٹھائے کوئی کیوں گل چیں کا

چشمِ بیمار کا آزار الٰہی کھووے
ہو مرض دور مرے دیدۂ کاہل ہیں کا

میں نے جب آپ کی تعریف میں یہ شعر پڑھے
بزم میں شور ہوا چار طرف تحسیں کا

درس لینا ہے تصوف کا تو جا و صابر
مکتبِ دہر میں اُستاد ہے وہ تلقیں کا

چمکتا نیرِ اعظم ہے اپنی طبعِ موزوں کا
مرا دیوان ہی مطلعِ آفتابِ حسنِ مضموں کا

بھرے ہیں میرے دل میں کوٹ کر مضمون حکمت کے
گماں یاروں کو ہوتا ہی کہ یہ خُم ہی فلاطوں کا

عجب اندھیر آتا ہے نظر سارے زمانہ میں
مجھے سودا ہوا ہی کیا کسیکی زلفِ شبگوں کا

جو یہ ذرات رخشندہ نظر آتے ہیں عالم میں
یہ ادنےٰ شعبدہ ہی ایک حقہ باز گردوں کا

ہزاروں صیدِ مضموں دامِ بندش میں پھنسے آکر
خیال آیا دمِ فکرِ سخن جب زلفِ شبگوں کا

گریباں تا بدامن پھاڑ کر ٹکڑے اوڑا بیٹھے
برائے اشک مالی چاہئے اماں ہاموں کا

بیاباں گرد و رسوا کیوں ہوا ہی تو دلِ صابر
پسندِ خاطرِ عاطر طریقہ کیا ہے مجنوں کا

جب نہیں پہلو میں اپنے دلربا ‎ ‎ زندگی کا لطف کیا اور کیا مزا

سوزِ فرقت نے جلایا دل مرا ‎ ‎ اب تو بہرِ مصطفےٰ جلوہ دکھا

ذائقہ تلخی سے زباں تک پڑ گئے ‎ ‎ آتشِ غم سے جگر ایسا جلا

دل پہ کیوں تیرِ ستم کے وار ہیں ‎ ‎ کیا جوابِ مہر ہے جور و جفا

اپنے چہرہ سے اُلٹ اب تو نقاب ‎ ‎ طالبِ دیدار ہے تیرا کھڑا

داغِ دل کے گل ہزاروں کھل گئے ‎ ‎ یادِ جاناں کی چلی جس دم ہوا

رندِ مشرب ہوں مجھے پہچان لے ‎ ‎ ساقیٔ کوثر مجھے ساغر پلا

چین لینے دے گھڑی بھر تو ہمیں ‎ ‎ دل جلے ہیں چرخِ گردوں مت ستا

چھوڑ کر دامن ترا جائیں کہاں ‎ ‎ ہم ترے عاشق ہیں تو ہی دلربا

خاک پر غلطاں کہیں بسمل نہ ہو ‎ ‎ تیغِ ابرو کو نہ تو اپنی ہلا

حور کا نقشہ نظر میں ہیچ ہے ‎ ‎ جب سے آنکھوں میں کھنچا نقشہ ترا

میرے آگے غیر کو بوسے ملیں ‎ ‎ ہو چکی بس اب ستم کی انتہا

ظلم کی تیرے شکایت کچھ نہیں
ہے مگر صابر کو قسمت کا گلا

ہو تصور سے نہ وہ ابروئے خمدار جدا ‎ ‎ لطف پھر کیا جو ہوئی حلق سے تلوار جدا

نوکِ مژگاں کی خلش میرے جگر میں ہے مدام ‎ ‎ زخمِ دل سے مرے پیکاں نہ ہو زنہار جدا

آگے اب کبکِ دری سیکھ لے تجھ سے انداز ‎ ‎ ایک عالم سے ہے ظالم تری رفتار جدا

طوطی چرب زباں بلبل شیریں گفتار
پھر بھی دونوں سے ہے کچھ ایجاں تری گفتار جدا

میرے ناسور جگر کا ہے یہ ٹھنڈا مرہم
ہو نہ پہلو سے خدایا کبھی دلدار جدا

یوسف دل کو لیا اوس نے زلیخا بنکر
حسن دلدار کی ہے گرمی بازار جدا

گل عارض کے محافظ ہیں مژہ کے کانٹے
ہوں نہ اس پھول سے یارب یہ کبھی خار جدا

اک دل زار طلبگار ہیں اوسکے لاکھوں
ناز و انداز جدا حسن جفا کار جدا

چشم پرخوں سے بہا خون جدا اے صابر
حلقۂ زلف میں اولجھا ہے دل زار جدا

یوں تیرے کوچے سے میں بیکل اوٹھا
دل کے بل بیٹھا جگر کے بل اوٹھا

آفریں ہے سرد مہری کو تیری
آتش غم سے کلیجہ جل اوٹھا

جان نکلے گی در دلدار پر
وہ نہیں میں آج بیٹھا کل اوٹھا

اللہ اللہ اوس کا یہ کبر و غرور
دل کو ٹھکرا کر کہا لے چل اوٹھا

میرے نالوں نے گرایا آسماں
میری وحشت نے لیا جنگل اوٹھا

درد سر کا اور شکوہ بڑھ گیا
آپکے سر سے کہاں صندل اوٹھا

لوگ مجھکو تو کفن پہنا چکے
یار کے منہ سے کہاں آنچل اوٹھا

ہمکو صابر وہ حسیں یاد آگیا
جب ہوا ٹھنڈی چلی بادل اوٹھا

عشق خوباں سے نتیجہ اور کیا حاصل ہوا
رنج کا آلام کا مسکن ہمارا دل ہوا

جس نے دیکھا خنجرِ ابرو وہی گھائل ہوا
خاک پر غلطاں بشکلِ طائرِ بسمل ہوا

نقش تیرے نام کا سینہ میں کندہ ہوگیا
اسمِ اعظم کا ترے میں خوب ہی عامل ہوا

آدمی تو آدمی جن و ملائک روئے
خنجرِ الفت کا کشتہ جب ہمارا دل ہوا

کیا تجلی دلبرِ رعنا کی دیکھی ہے کہیں
بدرِ کامل آج تیرا نور کیوں زائل ہوا

شمع کے نزدیک پروانے نہ آئے پھر نظر
آج وہ جب شمع رو رونق دہِ محفل ہوا

سیکھیں مجھسے دلِ ناداں نے گھاتیں عشق کی
جو مرید اپنا تھا اب وہ مرشدِ کامل ہوا

جان دی - ایماں گیا - عزت گئی رسوا ہوئے
یہ ملا پھل عشق میں - الفت میں یہ حاصل ہوا

جب سنا صابر کے منہ سے وصل کا اپنے سوال
ڈالکر ابرو میں بل خنجر بکف قاتل ہوا

الطافِ خسروانہ ہے ربِّ غفور کا
احسان کیوں اٹھے کسی مردِ غیور کا

ارماں یہ کہہ رہا ہے دلِ ناصبور کا
جلوہ دکھا جنابِ محمدؐ کے نور کا

ساقیِ دوجہاں ہو ادھر بھی نگاہِ لطف
مجھکو عطا ہو جام شرابِ طہور کا

مئے الفتِ رسولِ مکرّم کی ہو عطا
ہو ختم دور ساغرِ فسق و فجور کا

دیکھوں تجلیٔ رخِ پُر نور کی جھلک
سرمہ جو ہاتھ آئے مرے کوہِ طور کا

ہمت پہ تیری اے دلِ کمزور آفریں
یہ بحرِ عشق اور ارادہ عبور کا

مجرم گناہ گار ہوں لیکن ہوں شرمسار
ہو حشر میں حساب نہ جرم و قصور کا

جلسوں میں گلرخوں کے کٹی ہی تمام عمر
مجمع ہو بعدِ مرگ بھی غلمان و حور کا

محبوب اپنا جسکو بنائے خدائی پاک
صابر کو اشتیاق ہی اوس شکِ حور کا

بخت جاگے دن پھرے عشرت کا نقارا ہوا
گلستاں میں آج ایک گلرو کا نظارا ہوا

چاند سے رخسار پر تیرے نظر جب سے پڑی
داغِ حسرت مجھ حزیں کا عرش کا تارا ہوا

روئے زیبا سے لطافت ہر گلِ رنگیں کو ہی
حسن کے گلزار کا تو ہی چمن آرا ہوا

وصل کی شب بھی ہوئی آرائشِ گیسو و بال
آپ کا شانہ دلِ صد چاک کا آرا ہوا

روئے زیبا سے تیرے آنکھیں ہوئیں جبتک چار
جان سے بیجاں ہوا یہ عشق کا مارا ہوا

حضرتِ عیسےٰ کی کوشش سعیِ لاحاصل ہوئی
جی سکا ہرگز نہ اوس کے عشق کا مارا ہوا

دید کے قابل تھی حالت طالبانِ دید کی
گھر سے باہر بن سنور کر جب وہ خود آرا ہوا

صابرِ غمگیں جو رویا یادِ جاناں میں کبھی
چشمِ پُرنم سے رواں اشکوں کا فوارا ہوا

صابر تو کس کی یاد میں دیوانہ ہوگیا
کس شمع رو کے حسن کا پروانہ ہوگیا

کیوں چاک پیرہن ہے گریباں ہی تار تار
سودے میں کس کی زلف کے دیوانہ ہوگیا

اوس شعلہ رو سے آنکھ ملانا غضب ہوا
میں جل کے خاک صورتِ پروانہ ہوگیا

یادِ بتاں نے دل سے مٹادی خدا کی یاد
کہتے تھے کعبہ جس کو وہ بتخانہ ہوگیا

لذتِ شرابِ عشق کی چکھنا غضب ہوئی
لبریز اپنی عمر کا پیمانہ ہوگیا

حیرت سے چشمِ خلق اوسے دیکھنے لگی
پیشِ نظر جو قامتِ جانانہ ہوگیا

آسے قدم جو گھر میں کسی رشک حور کے
روشن چراغِ حسن سے کاشانہ ہوگیا

جس شمع رو کے حسن کا پروانہ میں بنا
افسوس ہے کہ مجھسے وہ بیگانہ ہوگیا

کیا نجد کیا عراق میں کیا کوہ و دشت میں
مشہور ہر طرف میرا افسانہ ہوگیا

دامانِ صبر چھوٹ گیا صابر کے ہاتھ سے
کیسا غضب یہ غمزۂ جانانہ ہوگیا

مضموں لکھوں جو بھول کے چشمِ پرآب کا
دیواں کا ہر ورق ہے ٹکڑا سحاب کا

کیا کیا نہ مبتلا کیا رنج و عذاب کا
یارب برا ہو اس دلِ خانہ خراب کا

رہتا ہے کسکے روئے عرق ناک کا خیال
دل اپنا بنگیا ہے جو شیشہ گلاب کا

بیخود کریگی یاد کسی چشم مست کی
لاؤ نہ سامنے مرے ساغر شراب کا

وہ جستجو نے یار ہے مجھکو کہ رات دن
راحت سے کام لیتا ہوں میں اضطراب کا

اچھا کیا جو قتل کیا تیغ جور سے
یہ تو کہو کہ دل بھی ہوا خوش جناب کا

آشفتہ ایسا زلف پریشاں نے کر دیا
مضموں بھی سوجھتا ہے تو اب پیچ و تاب کا

پرتو سے تیرے دیدۂ خورشید میں ہے نور
عارض سے داغدار ہے دل ماہتاب کا

قرباں ہیں تیرے خاکۂ تصویر کے حسین
یوسف میں تجھ میں فرق ہے بحر و سراب کا

آنسو بہے ہیں شمع کی صورت تمام شب
یہ ماجرا تو دیکھیے چشمِ پرآب کا

چن چن کے شعر وصفِ بتاں میں کئے رقم
صابر کو حق نے شوق دیا انتخاب کا

کچھ تو کہہ تو نے یہ کیا اے بتِ عیار کیا
خواب میں آ کے مجھے مفت گنہگار کیا

ملکے اغیار سے کیا اور نتیجہ پایا
اے ستمگر مجھے رسوا سرِ بازار کیا

میرے زخموں پہ نمک پاش تبسم ہو کر
خوب ہی تو نے علاجِ دلِ بیمار کیا

حکم سے بن گیا آتش کدہ فردوسِ بریں
نارِ نمرود کو تو نے ہی تو گلزار کیا

گلشنِ حسن کی جب سیر میسر ہے یہاں
مرغِ دل کو میرے کیوں تو نے گرفتار کیا

مجھ پہ کیا کیا نہ کیے عشق و محبت نے ستم
دل سے مایوس کیا جان سے بیزار کیا

زلف کے جال میں صابر کو پھنسایا ایسا
نقطۂ دائرہ گردشِ پرکار کیا

ہم آئیں اور پائیں ترا در کھلا ہوا
دھوکا نہ دے ہمیں یہ ستمگر کھلا ہوا

ہمکو دکھائے رخِ انور کھلا ہوا
یا اب شکایتوں کا ہے دفتر کھلا ہوا

اتنی جگہ بھی دل کے بہلنے کو کم نہ تھی
ہوتا قفس میں کاش میرا پر کھلا ہوا

نکلی وہ میان سے کہ ادھر دم نکل گیا
ہے یہ تو تیغِ یار کا جوہر کھلا ہوا

اس غم سے منہ چھپائے پڑے ہیں لحد میں ہم
بزمِ عزا میں تھا جو ترا سر کھلا ہوا

کچھ اپنے جوش کا دلِ وحشی مزہ دکھائے
میدان اوس کو ہو جو لبِ سبز کھلا ہوا

کیا میری بیکسی کی خدا کو خبر نہیں
سارے جہاں کا حال ہے اوپر کھلا ہوا

اک ڈانٹ دی کسی نے جو غرفہ سے جھانک کے
صابر کا پھر لپیٹ گیا بستر کھلا ہوا

وحشت افزا میرے غم کا ایسا افسانہ ہوا
جس کو واحق سنکے مجنوں وار دیوانہ ہوا

رشک سے جلنے لگے پروانے اوسکو دیکھکر
جب تصدق شمع رخ پر تیرا پروانہ ہوا

شکر خالق ہوا ایسی کہاں اپنی زباں
فقر میں بھی ہمکو حاصل تاج شاہانہ ہوا

وائے قسمت دشمن جاں بنگیا ہے دل مرا
دوست ہیں سمجھا تھا جسکو وہ بھی بیگانہ ہوا

تھی کہاں ایسی مری قسمت کہاں تھے نصیب
وہ جو آئے آج میرا گھر پری خانہ ہوا

بدنصیبی سے ہمارے داغ دل سب مٹ گئے
جو چمن پھولا پھلا تھا آج ویرانہ ہوا

ساقی کوثر سے ملکر مست وحدت ہوگئے
اپنا مشرب اپنا مذہب اب تو رندانہ ہوا

پھاڑ کر ہم پیرہن جنگل کی جانب چلدئے
لو مبارک ہو کہ اب مجنوں سے یارانہ ہوا

آنکھ ملتے ہی کہی صابر سے پہلی بات یہ
تم چھپاتے ہو عبث یہ دل ہے پہچانا ہوا

جب خزاں آئیگی اور جب سفر گل ہوگا
کون بلبل کے سوا نوحہ گر گل ہوگا

ناوک آہ کا انجام یہی ہوتا ہے
پارہ پارہ ابھی بلبل جگر گل ہوگا

بھول کر باغ میں بلبل نہ کبھی آئیگی
جب خزاں آئی چمن سے سفر گل ہوگا

کشتۂ خنجر ابرو ہیں کسی گلرو کے
قبر پر کیوں نہ ہمارے شجر گل ہوگا

اوس گل اندام کی جبتک ہیں نگاہیں ٹیڑھی
میرے مرقد پہ نہ ہرگز گذر گل ہوگا

دیکھکر نرگس شہلا بھی کریگی حیرت
عارض یار جو پیش نظر گل ہوگا

ذبح بلبل ہوئی صیاد تو یہ یاد رہے
خون حسرت کا رواں تا بہ سر گل ہوگا

محو الفت ہے یہ بلبل کہ اوسے ہوش نہیں
ہم نہ سمجھے تھے کہ ایسا اثرِ گل ہوگا

سیکھ لے صبر کے انداز کسی صابر سے
اب خزاں آتی ہے بلبل سفرِ گل ہوگا

آج یوں زلف سے باہر رُخِ جاناں نکلا
شبِ تاریک میں جیسے مہِ تاباں نکلا

ماجرا سُنکے میرے جوشِ جنوں کا شب کو
صبحِ خورشید بھی تو چاک گریباں نکلا

آج کعبہ میں خدا جانے ہے کس بت کا گذر
ڈالے زنار جو ہر ایک مسلماں نکلا

قمریاں صل علی کہکے ہوئیں نغمہ سرا
سیرِ گلشن کو جو وہ سروِ خراماں نکلا

کل کی ہے بات جسے دعوئ یکتائی تھا
آئینہ دیکھ کے کیوں گھر سے وہ حیراں نکلا

سُرخ رو ہو نہ سکا رنگ کچھ ایسا بگڑا
سامنے لب کے اگر لعل بدخشاں نکلا

خالِ لب پڑھتا ہے اب مصحفِ رُخ کی صورت
دیکھو یہ ہندو بچہ حافظِ قرآں نکلا

ہم خدا جانے کہ دنیا میں ہوئے کیوں پیدا
عمر سب گذری مگر دل کا نہ ارماں نکلا

اللہ اللہ ری پریشانئے زلفِ پیچاں
مُنہ سے مضمون بھی نکلا تو پریشاں نکلا

اے تو میری ہی طرح تو بھی کشاکش میں پڑا
حوصلہ اتنو تیرا اے دلِ ناداں نکلا

میں تو اک دوست سمجھتا تھا دلِ دشمن کو
یہ تو کمبخت مری جان کا خواہاں نکلا

سب یہ کہتے تھے نہیں شعر و سخن سے کچھ ذوق
للہ الحمد کہ صابر تو سخنداں نکلا

ہر دم یہ تقاضا ہے دلِ زار و حزیں کا
بوسہ مجھے دلوائے خالِ نمکیں کا

تصویر دکھاتا ہے عبث حور کی واعظ
نقشہ مری آنکھوں میں ہی ایک شوخ حسیں کا

اے شیخ کرو کوچۂ دلدار کی باتیں
کیوں ذکر سناتے ہو مجھے خلد بریں کا

اغیار ہی خوش ہیں نہ کوئی دوست ہی خوش ہے
ہمکو تو دل زار نے رکھا نہ کہیں کا

ہے پیش نظر اک بت کافر کا مرقع
ہوتا ہے کوئی کام نہ دنیا کا نہ دیں کا

ہر وقت نئے جور نئے قسم کے شکوے
دل شاد ہو کس طرح بھلا مجھسے حزیں کا

تلوار کا ہے خوف نہ اندیشۂ خنجر
دیوانہ ہے صبا پرتو تری چین جبیں کا

اوسکا اب دیکھنا محال ہوا
کہ مجھے خواب بھی خیال ہوا

ماہ کو ایک شب کمال ہوا
نہ کبھی بدر رخ ہلال ہوا

تو وہ گل ہے کہ تجھکو گلشن میں
جس نے دیکھا وہی نہال ہوا

چشم جاناں نے کر دیا بیمار
دیکھتے دیکھتے یہ حال ہوا

نہ گھٹا حسن خط کے آنے سے
اب تو وہ ماہ بے زوال ہوا

پھر ہلائیں جنوں نے زنجیریں
پھر کسی زلف کا خیال ہوا

مے سے دونا نکھر گیا چہرہ
نشۂ گلگونہ جمال ہوا

آئینہ دیکھنا بھی چھوڑ دیا
اب تو وہ شوخ بے مثال ہوا

مرہم زخم سینۂ دل ریش
آپ کے پان کا اگال ہوا

جب سے اوس چشم مست کو دیکھا
مے کا پینا ہمیں حلال ہوا

[illegible]

تیری بے مہریوں سے اے مہ رو
کھو دیا جان سے نہ آخر کار
پھر اوسی شوخ پر لگے مرنے
اون سے کہدو جو تم پہ مرتا تھا

تن لاغر مرا ہلال ہوا
کیا خیال کمر و بال ہوا
دل کو پھر مژدۂ وصال ہوا
آج اوس کا بھی انتقال ہوا

نام باقی ہے اون کا اے صابر
داغ کا گرچہ انتقال ہوا

تیغ ابرو سے کبھی بسمل کبھی بیجان کیا
دل کو زخمی مجھکو بسمل جسم کو عریاں کیا
لطفِ صحبت جبتک تھا منظور انھیں اغیار سے
تیرِ مژگاں سے کیا ہی جسنے دل چھلنی میرا
روئے زیبا کے تصور میں ترے اے ماہ رو
میری آزادی تو ہرگز مقتضی اسکی نہ تھی

کیا کہوں صابر کہ اوسنے مجھپہ کیا احساں کیا
ہائے اس الفت نے کیسا بے سر و ساماں کیا
اپنے دروازہ کا مجھکو کیوں نہ پھر درباں کیا
اوسکی ابرو کی کماں پر میں نے دل قرباں کیا
رات پھر اختر شماری نے مجھے حیراں کیا
میری وحشت نے مجھے منت کشِ زنداں کیا

وہ بھی تھا صابر کوئی مردِ سخنور نکتہ سنج
جسکے کہنے سے مرتب آپنے دیواں کیا

خنجر ہے زہر میں جو کسی کا بجھا ہوا
پھر آہ سرد کی ہوئیں کچھ گرمیاں بلند
تشخیص کیا کیا ہے مرض یہ تو کچھ کھلے

دل بھی ہے زندگی سے ہمارا بجھا ہوا
لو پھر بھڑک اوٹھا یہ فتیلا بجھا ہوا
پانی بتاتے ہیں جو اطبا بجھا ہوا

چھینٹے دئے ہیں اشکِ ندامت نے سیکڑوں سو سو طرح سے ہے یہ کلیجا بجھا ہوا

صابرؔ وہ ظلم اہلِ وطن کے اوٹھائے ہیں
ہی خویش و اقربا سے دل اپنا بجھا ہوا

تیرے بالوں کا جوڑا رات مشاطہ نے کیا باندھا ہماری سر پہ گویا ایک طومارِ بلا باندھا
دمِ فکرِ سخن اوس چشم کو جب سرمہ سا باندھا تو کیا کیا بدنگاہوں نے نہ ہم پر طوطیا باندھا
کھلے بندوں ہمارے سامنے بیٹھی رہو صاحب نکل جائیگی میری جاں اگر بندِ قبا باندھا
بوقتِ شعر گوئی رو دئے جب یادِ دنداں میں تو ہر اشکِ رواں کو ہمنے دُرِّ بے بہا باندھا
سنا جاتا ہی اوسکے دل کو تلووں سے مسل دیگی کسی نے اپنے مصرع میں جو اون کا نقشِ پا باندھا
ہمیں خلدِ بریں روزِ قیامت کیوں نہ ہاتھ آئے تنِ خاکی کو اپنے خاکِ راہِ مصطفےٰ باندھا
اوٹھائے وصل کے ہمنے مزے کس کس لطافت سے تصور میں کسی دم جب خیالِ دلربا باندھا
نہیں ہی گو شرابِ ناب سے کچھ دُردِ دَردافزا مرے آتے ہی کیوں شیشہ کی منہ کو ساقیا باندھا

پری زادانِ مضموں کو مسخر کرکے اے صابرؔ
ہماری طبعِ موزوں نے انوکھا قافیا باندھا

آہ و نالہ کو نارسا دیکھا خوب ہمنے تو آزما دیکھا
اک زمانہ کو آزما دیکھا سب کو مطلب کا آشنا دیکھا
کون عاشق ہوا کہ جاں نہ گئی عشق کا درد لا دوا دیکھا
اوس صنم کو دکھا کے آئینہ حسن کا لطف دوسرا دیکھا

عشق نے جس جگہ مقام کیا
دل کو سودا نے زلفِ جاناں میں

صبر کو واں گریز پا دیکھا
دست فرسودہ بلا دیکھا

نقدِ دل ہاتھ سے گیا صابرؔ
عشقِ خوباں کا یہ مزا دیکھا

ناوک اندازی کا اوس قاتل نے جب سماں کیا
ہمنے ہی اپنا جگر نذرِ سرِ پیکاں کیا

چاہ کر اوس بت کو یہ کیا اے دلِ ناداں کیا
ایک عالم کو ہماری جان کا خواہاں کیا

کیوں نہ ہر مصرعہ ہو دیواں کا کلیدِ رازِ عشق
بیت ابرو ہمنے اپنا مطلعِ دیواں کیا

گر ازل سے وصلِ جاناں میری قسمت میں نہ تھا
کیوں مجھے اللہ نے پھر صورتِ انساں کیا

پان کھا کر اوسنے ہونٹوں کو کیا رشکِ عقیق
ہاتھ کو مہدی لگا کر غیرتِ مرجاں کیا

یوسفِ دل پھنس گیا چاہِ ذقن کے چاہ میں
آپنے چاہِ زنخداں کو چہ کنعاں کیا

وہ نہانے کو گیا دریا پہ جب غیروں کے ساتھ
چشمِ صابرؔ نے بپا رو رو کے اک طوفاں کیا

باتوں ہی باتوں میں خفا ہو گیا
تھا جو مقدر کا لکھا ہو گیا

اپنے ہی منہ کہکے وہ خوش ہولیا
کب کوئی بت میرا خدا ہو گیا

کیوں یہ تڑپا اور یہ کیوں اضطراب
حضرتِ دل آپ کو کیا ہو گیا

آپکا قامت ہے قیامت نشان
چال چلی حشر بپا ہو گیا

کاوشِ دل نشترِ جاں ہو گئی
ہجر کا جینا تو بلا ہو گیا

دیکھتے ہی دیکھتے ہوش اوڑ گئے
بیٹھے ہی بیٹھے مجھے کیا ہوگیا

دیکھے دیوان کو صابر کے آپ
وہ بھی طبیعت کا رسا ہوگیا

زہر کھایا اوسکی فرقت میں تو بیجاں ہوگیا
کام جو مشکل سمجھتا تھا وہ آساں ہوگیا

کیوں نہو کبکِ دری پامال اللہ رے خرام
صحنِ خانہ فیضِ مقدم سے گلستاں ہوگیا

بخت خوابیدہ تو دیکھو ہم نہ اوٹھے خواب سے
رات بالیں پر ہمارے آکے جاناں ہوگیا

خندۂ دنداں نمائے یار کی حسرت میں آج
اشک جو آنکھوں سے ٹپکا رشکِ نیساں ہوگیا

تیغ ابروئے صنم کا میں تو کشتہ تھا مگر
طائرِ دل بھی اسیرِ زلفِ پیچاں ہوگیا

کسقدر ہے فیضِ صحبت حضرتِ استاد کا
اوسکی صحبت سے میں دو دن میں سخنداں ہوگیا

ہجر میں کیا کیا نہ مضمونِ الم صابر بندھے
اپنو دیوانِ فغانی اپنا دیواں ہوگیا

اشک بنکر رہنما اغیار کے گھر لے چلا
کوچۂ جاناں میں مجھکو شوقِ دلبر لے چلا

لے بلائے آج اک سفاک کے گھر لے چلا
دیکھنا مجھکو کہاں میرا مقدر لے چلا

ناتوانی دیکھکر قوت کا اندازہ کرو
کسقدر بارِ الم میں اپنے سر پر لے چلا

سلسلہ جنبانیاں کرنے لگا اب پھر جنوں
پھر مجھے شوقِ اجل جلاد کے گھر لے چلا

راہیِ ملکِ عدم ہوں اور یہ توشہ ساتھ ہے
تیرا غم سینہ میں اپنے اوستمگر لے چلا

فرش سے تا عرش تھیں ہر سو مبارکبادیاں
لاشۂ صابر کو وہ جسدم اوٹھا کر لیچلا

جب چلا ایک قدم بخت عنان گیر ہوا — میرے آنے میں یہی باعث تاخیر ہوا

رنج و آلام سے کانٹے کی طرح سوکھ گیا — ناوکِ غم کے لئے صورتِ نخچیر ہوا

نام ہے مین پوری جسکا وہی تھا زنداں — سلسلہ غم کا مرے واسطے زنجیر ہوا

قطعہ بند

قید تنہائی مجھے میرے مقدر سے ملی — شکلِ تصویر ہوا تشنۂ تقریر ہوا

کوئی تو آج خطا مجھسے عمل میں آئی — ورنہ کیا بات تھی جو لائقِ تعزیر ہوا

اشک خوں ناب بھی آنکھوں سے بہائے اتنے — سرخ دیوان ہمارا دمِ تحریر ہوا

شکر صد شکر کہ وہ کلفتِ غم بھی نہ رہی — دور سب شائبۂ شومیٔ تقدیر ہوا

میرے مخدوم و مکرم کا گرامی نامہ — نور بخش نظرِ دیدۂ توقیر ہوا

فرحت افزا یہ خبر تھی کہ ملازم آیا — دور سینہ سے مرے نالۂ شبگیر ہوا

خبرِ خوش کو جو دیکھا تو ہوا محوِ نشاط — عالمِ وجد میں گویا دمِ تقریر ہوا

للہ الحمد کہ ہٹ پوری ہوئی صابر کی
اوسکا ارمان بھی صورت گرِ تصویر ہوا

حشر میں ذکر جفا بھی ہوگا — آپ بھی ہونگے خدا بھی ہوگا

کچھ گلے شکووں کی شکایت بیکار — کچھ کہا تھا تو سنا بھی ہوگا

آپ بیجرم سزائیں دے لیں — ایک دن روزِ جزا بھی ہوگا

ڈھونڈئے ڈھونڈئے دل زیرِ قدم — یہیں ہوگا جو گرا بھی ہوگا

تم ٹٹولو تو ذرا جیبِ قبا — کچھ مرے دل کا پتا بھی ہوگا

جب تو کرتا ہے زمانہ اسکو
کچھ تو الفت میں مزا بھی ہوگا

سوچتے کیا ہو مری قتل کے بعد
کیا کوئی عذر جفا بھی ہوگا

ادھر آ چاہنے والے میرے
کر بھلائی کہ بھلا بھی ہوگا

سر سے جائے گا نہ سودا تیرا
یہ اگر تن سے جدا بھی ہوگا

مر گیا رات تمھارا عاشق
تمنے یہ حال سنا بھی ہوگا

جب وہ معشوق ہے اچھا صابر
اثر مہر و وفا بھی ہوگا

خنجر نکل کے جب کف قاتل میں رہگیا
ارمان خون ہوکے میرے دل میں رہگیا

جوذکر بے ہوئے تری محفل میں رہگیا
وہ دل کا مدعا تھا مرے دل میں رہگیا

جب ہمنے دل کا راز کسی سے بیاں کیا
کچھ آگیا زباں پہ کچھ دل میں رہگیا

تو وہ حسیں نہیں ہے جو پردہ میں وسکے
لیلےٰ کا تھا وہ حسن جو محمل میں رہگیا

دم بھرتی ہے نسیم مری آہ سرد کا
چرچا مری فغاں کا عنادل میں رہگیا

مدت سے اشتیاق تھا اسوقت کا اوسے
خنجر لپٹ کے گردن بسمل میں رہگیا

ساقی تری نگاہ سے سب مست ہوچکے
محروم ایک میں تری محفل میں رہگیا

سو بار کہہ چکا ہوں سنے بھی تو چارہ گر
ناسور ایک اور مرے دل میں رہگیا

صابر یہ کہہ کے بزم سے اوس بت کے چلدیا
میں اوٹھ گیا تو کیا تری محفل میں رہگیا

مرا رازِ دل یوں عیاں ہوگیا
مخالف مرا راز داں ہوگیا

سمجھنا کہ ہوگا بڑا ہی ستم
اگر مجھ پہ وہ مہرباں ہوگیا

چھڑی جب مری عقل اور عشق میں
کسی کا قدم درمیاں ہوگیا

وہ روتے ہوئے قتل گہ سے پھرے
وفا کا مرے امتحاں ہوگیا

پڑھا کرتے تھے فاتحہ جس پہ آپ
نشاں وہ بھی اب بے نشاں ہوگیا

درازئ عمر جنوں کے نثار
بیاباں تو اپنا مکاں ہوگیا

کیا وعدہ صابر سے اور رات کو
رقیبوں کا وہ مہماں ہوگیا

زباں لعل و دُر افشانست امشب
قلم شاخے ز مرجانست امشب

منور گشتہ سرتا پا دو عالم
طلوعِ نورِ یزدانست امشب

ز عرش و فرش ہر کس را کہ بینم
مبارک باد گویانست امشب

شبِ میلاد و ارو جلوہ ہر جا
ہمہ گیتی چراغانست امشب

بہر جا بود ہ ظلمت خانۂ کفر
تجلی گاہ ایمانست امشب

پئے تحریر نعتِ شاہِ لولاک
قلم در دست رقصانست امشب

بشوقِ یثرب و ذوقِ مدینہ
دلم چوں صبح خندانست امشب

جنونِ اشتیاقِ روضۂ پاک
بمن دست و گریبانست امشب

بدہ یک جرعۂ عرفان بہ صابر
بجوشش بحرِ عرفانست امشب

تاریخ وفات حکیم افضل الدین صاحب

عجب واقعۂ دردو پُر نصیب ... کہ شد غمزدہ ہر بعید و قریب
باندوہ و رنج و بدرد و غم اند ... شریف و رذیل و امیر و غریب
زد از فنا رفتہ و احسرتا ... ہمایوں معالج خجستہ طبیب
ابو را بہ صالح بہم آورند ... گُلِ نامِ او تا کند نشرِ طیب
بہ اخلاق و آدابِ خوب و خوشش ... کجا در زمانہ خلیق و ادیب
بہ پنجاہ و شش سال عمرِ عزیز ... بسر کرد و او در رفت سوئے مجیب
مسیحا و مے کش توان وصف کرد ... کہ او بود رشکِ مسیحا عجیب
بقیمت و قیمت پس از مرگ او ... چہ مشک و چہ عنبر چہ عودِ صلیب
دعا میکنم بہرِ غفرانِ او ... دعایم اجابت بکن یا مجیب

صبورِ حزیں در غمِ او بگو
بقصرِ جناں شد طبیب لبیب

دم لینے نہ دیگا مجھے دم بھر دلِ بیتاب ... ہی آج تپاں کل سے بھی بڑھکر دلِ بیتاب
وہ دلبرِ رعنا مرے پہلو سے جدا ہے ... اس رنج سے کیونکر نہ ہو مضطر دلِ بیتاب
عشرت کا مزہ عیش کی لذت نہیں اوسکو ... ہے درد و غم و رنج کا خوگر دلِ بیتاب
جو جاتا ہی آتا نہیں پھر کروہ سلامت ... پچھتائیگا اوس کوچہ میں جا کر دلِ بیتاب
معلوم نہیں پہونچو نگا کس روز وہاں تک ... کھلوائیگا کبتک مجھے ٹھوکر دلِ بیتاب
کیا خنجرِ ابرو کسی سفاک کا دیکھا ... کیوں بنگیا مذبوح کبوتر دلِ بیتاب

جیسے مرے پہلو سے گیا وہ بت ہوش
سینہ میں دھڑکتا ہے برابر دلِ بیتاب

کب ایسا مقدر ہے کہاں ایسی ہے تقدیر
ہو وصل کی شب تجھکو میسر دلِ بیتاب

اوس شاہدِ بےمثل کو غرفہ میں جو دیکھا
قابو سے مرے ہو گیا باہر دلِ بیتاب

ہر سختیٔ بیجا کو یہ برداشت کریگا
ایذا کا ہمیشہ سے ہے خوگر دلِ بیتاب

برسات کا موسم بھی ہے معشوق بھی لیکن
بے لطف ہے بے شیشۂ و ساغر دلِ بیتاب

ہر وقت جفائیں ہیں نئی جانِ حزیں پر
آفت میں پڑے ہم تجھے دیکر دلِ بیتاب

کیا کیا نہ ستم ہجر میں صابر پہ کیا ہے
سمجھے نہ تھے ہم تجھکو ستمگر دلِ بیتاب

سنکر سوالِ وصل جو مجھکو دیا جواب
بیشک یہ ہی تھا اوس بت نا آشنا جواب

تیرِ ستم کے عاشقِ غمگیں پہ وار ہوں
مہر و وفا کا ہوتا ہے جور و جفا جواب

دل اسطرح بجھا کہ بجھے شمع جس طرح
جھنجلا کے مجھکو شوخ نے ایسا دیا جواب

دل کے عوض میں بوسۂ رخسار ہو عطا
انکار کا نہ لب پہ ہو بہرِ خدا جواب

اولجھن میں دل تو جان ہوئی مبتلائے فکر
اقرار کا اودھر سے نہ انکار کا جواب

مُہرِ سکوت کیوں ہے دہن پر لگی ہوئی
دینا جو کچھ ہے دیجئے بہرِ خدا جواب

یہ کہہ کے چلدئے کہ جو لینا تھا لے چلے
دل لیکے مجھکو آپنے اچھا دیا جواب

کیوں ہم نہ محوِ دید ہوں اوسکی بہار کے
عارض ہیں جس حسین کے گلزار کا جواب

کس کس کا وصف کیجئے کس کس کو دیکھئے
ہر چیز اوسنے پائی ہے بےمثل و لاجواب

ابرو ہیں تیرے خنجرِ خونخوار کے مثال — مژگاں ہیں تیرے وادیٔ پرخار کا جواب

صابر سے چھیڑ چھاڑ نہ ہر بار کیجئے
ہر بات کا جواب ہے ہر بات کا جواب

ملگئی پھر بھی ہے باقی ہوسِ جامِ شراب — طائر روح بنا ہے مگسِ جامِ شراب
میرے میخواروں کی ہوشے نہ کدر خاطر — ساقیا دور ہو خاشاک و خسِ جامِ شراب
ہیں ترے واسطے ساقی جگر و دل حاضر — چاہئے نقل کبابوں کا پسِ جامِ شراب
بادہ خواروں کو فلک اور زمیں ہے یکساں — مہ و خورشید کا چھونا ہے مسِ جامِ شراب
بادہ خواری ہے بغیر اسکے غرض ہر کے گھونٹ — مئے شیریں بھی ہوئی ہے عبسِ جامِ شراب

چشم میگوں کے تصور میں جو ڈوئے صابر
اشک کے قافلہ میں ہو جرسِ جامِ شراب

دل جگر چشم تمنا ہیں پئے تدبیرِ خواب — پر کسی صورت سے ہوتی ہی نہیں تسخیرِ خواب
اب سوا اسکے نہیں ہے اور کچھ تدبیرِ خواب — آپ کو مردہ بنا کر کیجئے تسخیرِ خواب
نیند آئی وہ نظر آئے نہ ہمکو خواب میں — خاک ہو آنکھوں میں اپنی وقعت و توقیرِ خواب
ہمکو سوتا دیکھکر وہ رات کو واپس گئے — یہ گناہ بخت خفتہ ہے نہیں تقصیرِ خواب
ہے مثل مشہور سولی پر بھی آجاتی ہے نیند — کیوں خیالِ قامتِ جاناں میں ہے تاخیرِ خواب
انتظارِ یار میں ہے چشم وا سونا کہاں — یاں تصور میں نظر آتی نہیں تصویرِ خواب
لطف تو جب ہے نظر آئے ہمیں وہ حور وش — دیکھنا ہے آج ای صابر ہمیں تاثیرِ خواب

آ رہی ہی ہر طرف سے یہ صدائے عندلیب
خاک اوڑا دینگے چمن میں نالہ ہائے عندلیب

باغ میں کیوں آشیاں اپنا بنائے عندلیب
داغ دل دیکھے کسی کے تلبیں جائے عندلیب

گلستاں پھولے پھلے یارب خزاں اسمیں تہو
سن رہے ہیں رات دن ہم یہ دعائے عندلیب

ولئے بیدردی کہ اوس بیدرد کو پروا نہیں
ہجر گل میں کتنے ہی آنسو بہائے عندلیب

نالۂ جانکاہ سے گل کا جگر ٹکڑے ہوا
اس سے بڑھکر اور کیا ہو گی خطائے عندلیب

آمد آمد اوس گل رعنا کی ہے گلزار میں
لاکے صابر آج برگ گل بچھائے عندلیب

جب آپ کہیں کان میں دشمن کی مری بات
آسکتی ہی قابو میں بھلا پھر تو گئی بات

چہرہ سے ہوئے عشق کے آثار نمایاں
یاروں سے بہت ہمنے چھپائی نہ چھپی بات

دیکھا دم تقریر جو اونکو تو وہ بولے
اللہ نے چاہا تو کرینگے نہ کبھی بات

دکھ اپنا سناتے ہیں تو تم دیتے ہو گالی
انداز نیا ہے یہ تمھارا یہ نئی بات

تم قدر کرو اوسکی جو شیدا ہو تمھارا
عاشق کو برا کہتے ہو تم ہی یہ بری بات

مشہور تو ہے خانۂ اغیار کا جانا
سچ پوچھتے ہیں آپ تو ہی لگتی ہوئی بات

اوس جلوہ گہہ ناز میں جاتے تو ہو صابر
وہ شوخ ہی مغروری کی اور نہ کی بات

اے شمع خجالت مہ تابان رسالت
شمشاد قدت سرو خیابان رسالت

بخشیدہ وجود تو بسا زینت و زیبے
افزود قدومت شرف شان رسالت

کس چہرہ نبا شد بتو از خیلِ رسولاں
اے چہرۂ تو گل بگریبانِ رسالت

از جملہ رُسُل پلّۂ قدرِ تو گران بود
سنجید خدا وند بمیزانِ رسالت

بالائے قدت لائقِ تشریفِ نبوت
خالِ رخِ تو گوئے گریبانِ رسالت

از کُنتُ نبیّاً شدہ ظاہر کہ تو بودی
ہم مطلع و ہم مقطعِ دیوانِ رسالت

نعتِ تو و آل تو بپایاں کہ رساند
اے آمدہ بر نامِ تو پایانِ رسالت

خود ہر بشر و زہمہ اولادِ شریفش
تا بد بشرے ہیچو تو شایانِ رسالت

جنت بصلہ داد خدا وند بہ صابر
وجہیست کہ او گشت ثنا خوانِ رسالت

## بمدح کرم گستر مہر پرور عمیم الاخلاق جلیل الاشفاق
## جناب محمد ابراہیم صاحب تحصیلدار ضلع ایٹہ

در دل و جان و بر زبانِ منست
رتبہ آگاہ و قدر دانِ منست

نامِ نامی کہ ہست ابراہیم
آفتاب من آسمانِ منست

در مدیحش رواست اقرارم
حاکم من خدا ئگانِ منست

بادِ اعزاز او فزوں کہ ز لطف
عزت افزائے دود مانِ منست

تا منم مدح خوانِ او صافش
ہمہ آفاق مدح خوانِ منست

من ثنایش بذوق میگویم
عالمے گوش بر بیانِ منست

یکدم آن در خور ثنایش را
ہر کہ دیدست ہمعنانِ منست

ہر کجا معنی و مضامینست
در ثنایش ہمہ از آنِ منست

ریزشِ لعل و دُر بہ توصیفش
کارِ کلکِ من و بیانِ منست

ہر کہ جوید جواہرِ مدحت
گو بیاید کہ در دوکانِ منست

میروم در حضور او چو حضور
این ہمین قطعہ ارمغانِ منست

پاسخ از ہمعنان کہ میگوید
این خدنگیست کز کمانِ منست

دگرے را نمیرسد دعوی
این بہارِ من و نشانِ منست

دردنداں کی چمک سلکِ گہر کی صورت
چمنِ حسن میں عارضِ گلِ تر کی صورت

سرنگوں اور بھی ہو جائے کبھی سر نہ اوٹھے
ماہِ نو دیکھے جو اوس رشکِ قمر کی صورت

رُخِ تاباں سے یکایک جو اولٹ دیوے نقاب
نور ہو گھر میں مرے نورِ سحر کی صورت

اے خدا میٹ دے اس سوزشِ غمِ فرقت کو
میرے سینہ کو جلاتا ہے شرر کی صورت

دسترس ان پہ مرا ہو تو مزا آ جائے
یہ جو کچھ سینہ پہ رکھے ہیں ثمر کی صورت

باغِ عالم میں عجب حال میں گذری اپنی
کبھی پھولے نہ پھلے خشک شجر کی صورت

میرے خالق مرے ترکونکو دکھادے جلدی
چین کی اون کی اور فتح و ظفر کی صورت

کچھ شبیہیں غم و حرماں کی نظر آتی ہیں — ایک فن دیکھیے اگر میرے گھر کی صورت

نہ رہی آنکھ میں صابر کے بصارت نہ رہی
روتے روتے یہ ہوئی دیدۂ تر کی صورت

آ کے ٹھہرے جو کہیں شکل قمر رات کی رات — نور ہو گھر میں مرے تا بسحر رات کی رات
جسنے پیدا کیا تجھکو ہے دوہائی اوسکی — مان کہنا میرا تو آج ٹھہر رات کی رات
جان قربان کروں رخ کا بلا گرداں ہوں — کاش ہو جائے اگر تیرا گذر رات کی رات
اپنا افسانۂ غم تجھکو سناؤں شب بھر — کاش تھم جائے مرا درد جگر رات کی رات
ابر ہے بادہ ہے معشوق گل اندام بھی ہے — چین سے آج تو ہونے دے بسر رات کی رات

بال باندھی وہ چلے آئے اندھیری شب میں
یہ ہوا نالۂ صابر کا اثر رات کی رات

دیکھتے ہیں جو قد یار درخت — سجدے کرتے ہیں بار بار درخت
سیکڑوں داغ ہیں بدن پہ مرے — میرا تن بھی ہے لالہ زار درخت
سرو کہتے ہیں جسکو اوس قد پر — ایسے لاکھوں کروں نثار درخت
کیا ترے قد کے سامنے شمشاد — ایسے باغوں میں ہیں ہزار درخت

جسمیں صابر نہ ہو وفا کا ثمر
میری نظروں میں ہے وہ خار درخت

یہ مجمع رہے تا قیامت سلامت — بعزت سلامت بعزت سلامت

مہ و مہر جبتک کہ ہوں عکس افگن / زمیں پر رہے یہ جماعت سلامت
بزرگوں کو القاب و آداب میں ہم / لکھیں گے خداوند نعمت سلامت

ہجوم الم غم کا مجمع ہے صابر
غزل کیسے لکھوں میں حضرت سلامت

آپ ہر بار یہ فرماتے ہیں سرکار عبث / نالہائے دلِ ناشنوا ہیں بیکار عبث
تیغ ابرو ہی مرے قتل کو کافی ہوتی / کھینچ کر ہاتھ میں آپ آئے ہیں تلوار عبث
کیا خطا مجھسے ہوئی جسکی یہ پاداش ملی / ہوگئے آپ مرے درپئے آزار عبث
اوس کا سودا نہ پٹا اور نہ ہی پٹنے کی امید / نقد جاں سے ہیں مری آپ خریدار عبث
اسکی گردش کا اثر مجھ پہ نہ ہوگا اصلا / کیوں ہی چکر میں یہ سیارۂ دوّار عبث
حشر تک وہ نہیں دیدار دکھائیوالے / رخ پر نور کی ہے حسرت دیدار عبث
جلوۂ حسن پہ مغرور ہو ماشاء اللہ / اپنے منہ آپ بنے پھرتے ہو دلدار عبث

اوسکو دل دیکے صلہ ہمنے یہ پایا صابر
ہمسے ہر بات پہ کہتا ہے وہ عیار عبث

الغیاث اے دور دوراں الغیاث / اے پناہ جن و انساں الغیاث
نفس شیطاں نے بھلایا راستہ / قبلۂ دل کعبۂ جاں الغیاث
تیری امت ہجر سے ہے جاں بلب / صورت تصویر حیراں الغیاث
کیں سکندر نے ہزاروں کوششیں / پر نہ پایا آب حیواں الغیاث

کس طرح ہو حال محرومی بیاں
جز حضوری نیست درماں الغیاث

بارِ عصیاں سے خمیدہ ہے کمر
الغیاث اے نورِ ایماں الغیاث

دوریِ در کا ہے صابر کو مرض
خاک پر ہر وقت غلطاں الغیاث

دم نکلجانے دے میرا دل بسمل نہ تڑپ
ابتو ہو جانے دے آسان مری مشکل نہ تڑپ

بیقراری تجھے کچھ کام نہ دیگی اے دل
دیکھ مچھلی کی طرح تو لبِ ساحل نہ تڑپ

قیس بیہوش پڑا ہے یہ خبر دو اوسکو
وہ چلی آتی ہی لیلیٰ وہ ہی محمل نہ تڑپ

بیقراری وہ تری دیکھکے اوٹھ جاینگے
ہم تجھے دیتے ہیں سمجھا ئیگا ای دل نہ تڑپ

فاتحہ خوانی کو آیا ہے لحد پر صابر
صبر لازم ہے تجھے قیس تہِ گل نہ تڑپ

خواب میں جب سے نظر آئی وہ صورت نٹ کھٹ
رات بھر مجھکو گذرتی ہی بدلتے کروٹ

حسن ایسا کہ جو تصویر مصور کھینچے
قاف سے آئی پری لینی بلائیں چٹ چٹ

برگِ گل سے بھی ہیں بڑھکر لبِ رنگیں نازک
زلف میں اوسکی عجب طرح کی خوشبو کی لپٹ

صفِ مژگاں سے عیاں قدرتِ خالق کا ظہور
ثمرِ خلد کا سینہ پہ عجب گدراہٹ

عطر پوشاک میں ایسا کہ معطر ہو دماغ
مشک و عنبر کی طرح جب ہی چلی آئے لپٹ

جلوۂ عارضِ تاباں سے ہی یہ صاف عیاں
حور بھی آئے تو لے اوسکی بلائیں چٹ چٹ

شرم سے چہرہ پہ ڈالے ہوئی باریک نقاب
ہی بجا ہم جو کہیں اوسکو دلہن کا گھونگھٹ

ایسے محبوب دل آرا کا مرقع جس دم ق نظر آیا تو عجب جی کو ہوا للچاہٹ

شوقِ دل نے یہ تقاضا کیا صابرؔ اُٹھ بیٹھ
کھولدے آنکھ کو اور پردۂ غفلت کو اولٹ :

## ولہ

آنکھ کھولی تو وہاں کچھ بھی نہ دیکھا جلوہ
جی میں آیا کہ اسے چھاپ دیں ہم مشقِ کرٹ

عیب خنجر کا ہی تیرے نہ ہی شمشیر کی کھوٹ
جان ہی جسم میں یہ ہی مری تقدیر کی کھوٹ

دردِ دل اون کو سنایا بھی تو جستہ جستہ
بیوقوفی یہ مری یہ مری تدبیر کی کھوٹ

پاؤں ہلتا ہی جو زنداں میں تو غل کرتی ہی
جرم میرا یہ نہیں ہی مری زنجیر کی کھوٹ

غیر لوٹیں ترے ایام جوانی کے مزے
نظر آتی ہی مجھے یہ فلکِ پیر کی کھوٹ

غم و آلام کی آخر کوئی حد بھی صابرؔ
دیکھئے جاتی ہی کبتک میری تقدیر کی کھوٹ

دہرِ فانی میں نہ رکھ ہمکو کسی کا محتاج
اور رکھنا ہے تو رکھ اپنا خدایا محتاج

اے خدا سب تیری قدرت میں ہی جو چاہے وہ ہو
تو اگر چاہے تو ہو شاہ گدا کا محتاج

کر دیا غیر کا قسمت نے تمھیں دست نگر
کر دیا ہم کو مقدر نے تمہارا محتاج

اونکے دربار سے ملا ہیں تو برا کیوں مانا
ڈھونڈھتا ہے کوئی دنیا میں سہارا محتاج

وہ جو چاہے تو کرے شیر کو عاجز بکری
حق اگر چاہے تو ہو قطرہ کا دریا محتاج

اونکو اغیار کی خواہش ہے مجھے اونکی چاہت  وہ بھی محتاج ہیں ہیں ہی نہیں تنہا محتاج

ہے یہ صابر ہمیں مولا کے کرم سے امید
جیتے جی ہمکو نہ رکھے گا کسی کا محتاج

کیوں دیدۂ پرنم سے ہوئی اشک رواں آج  کیا حال ہے تجھسے تو کہو جانِ جہاں آج
ہیں کیفِ مئے صاف کی شاہد تری آنکھیں  بہکی ہوئی باتیں نکرلے پیرِ مغاں آج
تو سحرِ بیاں ہے تو میں جادوگرِ کامل  مجھپر نہ اثر ڈال تو اے سحر بیاں آج
رہنے دے نہ لا سامنے میرے خم و ساغر  مجبور ہوں ساقی کہ ہے ماہِ رمضاں آج
قدرت ہے خدا کی وہ چلے آئے مرے گھر  ہے عرشِ معلےٰ کا جواب اپنا مکاں آج
آرائشِ گیسو میں سحر تک ترا رہنا  یہ بات ہے شاہد کہ ہے تجھکو خفقاں آج
گو شعر کے لکھنے کا نہیں مجھکو سلیقہ  نازاں ہوں کہ اُستاد ہے لائق ہمہ داں آج

یارب تو اوسے چادرِ رحمت میں چھپانا
صابر کا نہ ہو جائے کہیں راز عیاں آج

جسطرح سے صدف کو ہے گوہر کی احتیاج  ابرو کی تیغ کو نہیں جوہر کی احتیاج
اسبابِ میکشی سے مسلماں کو کیا غرض  کافر کو ہوگی شیشہ و ساغر کی احتیاج
تیرِ مژہ نے کام نہ پورا دیا اونھیں  آخر کو پیش آگئی خنجر کی احتیاج
وہ ہوئی رسائی جس جگہ چاہا ٹھہر گیا  آوارہ گرد کو نہیں کچھ گھر کی احتیاج
سب ہیچ ہیں ترے قدِ موزوں کے سامنے  ہمکو نہیں ہے سرو و صنوبر کی احتیاج

محتاج رکھئے اپنا ہی او پاک بے نیاز
صابر کو پیش ہو نہ برادر کی احتیاج

پردۂ شب میں ہے جو پنہاں صبح
زلف بہر کے تو ہو نمایاں صبح

نہیں عاشق تو پنجۂ خور سے
چاک کرتی ہے کیوں گریباں صبح

زلف مشکین و روئے انور پر
رات صدقے ہے اور قرباں صبح

میرے پہلو میں تم نہ گھبراؤ
باتوں باتوں میں ہوگی اے جاں صبح

تمنے صابر غزل یہ خوب لکھی
باندھتے ہیں تمہیں سخنداں صبح

اب ہم غزل سناتے ہیں دشوار اسطرح
کرتے ہیں مرغ دل کو گرفتار اسطرح

دریا رواں ہوئے ہیں مری سیل اشک سے
اشکوں کا میرے آج بندھا تار اسطرح

پھندے میں ہم نہ آئے نہ آئینگے آپکے
ہیں گرم سرد دیکھکے ہشیار اسطرح

لو اک نئے شگوفہ کی دیتے ہیں ہم خبر
عارض ہوا ہے آپ کا گلزار اسطرح

ہیرے سے دل کو اوسنے لیا میری ہاتھ سے
ہے جوہری کی آنکھ نگہدار اسطرح

اوس گلبدن کے گال پہ جیسے نظر پڑی
گلشن مری نظر میں ہیں پر خار اسطرح

صحبت کا نام اوٹھ گیا عشرت ہوئی تمام
دل نے مجھے کیا ہے پر آزار اسطرح

گیسو کا یار جال بچھا کر جہان میں
کرتا ہے مرغ دل کو گرفتار اسطرح

تیر نظر نے کار نمایاں دکھا دیا
دل سینے چھودئے ہیں مرے تار اسطرح

بے جرم قتل کردیا بلوا کے سامنے | ہمکو پلا یا شربت دیدار بیطرح

صابر کسی نے ہجر میں کرلی جو خودکشی
طے کی یہ تمنے منزل دشوار بیطرح

مجھسے جدا ہوا ہے مرا یار بیطرح | کیوں چشم نم نہ ہو مری خونبار بیطرح
دارِ فنا میں رہنے کی باقی نہیں ہوس | ہے زندگی سے سیر دل زار بیطرح
دنیا میں کالا منہ کیا عقبےٰ میں روسیاہ | مجھکو بنا یا تم نے گنہگار بیطرح
بہر خدا ہلائے ابرو نہ بار بار | ہے میرے قتل کے لئے تلوار بیطرح
تیر مژہ کو دیکھئے ابرو کی تیغ کو | دونوں رواں ہیں یار کے ہتھیار بیطرح
رہتی ہے فکر قتل اونھیں ہر سکینڈ میں | آمادہ ہیں وہ درپئے آزار بیطرح
عیسےٰ نفس خدا کے لئے جلد خیر لے | ترچھی نظر کے ہم بھی ہیں بیمار بیطرح

صابر یہ دعوی ہمکو ہے بے شبہ بے دلیل
ح کی ردیف لکھنا ہے دشوار بیطرح

حال دل وہ مرا سنتے ہیں فسانے کیطرح | پھر بھی مجھے رنگ دکھاتے ہیں زمانے کیطرح
سچ تو یہ ہے اسے پالا ہے بڑے نازوں سے | تاکئے آپ مرا دل نہ نشانے کیطرح
حیف صد حیف مرے دل کی یہ حالت کردی | حلقۂ زلف میں اولجھا ہے وہ شانے کیطرح
کوچۂ عشق میں لغزش نہ قدم کو ہوگی | آزما لو مجھے تم خوب زمانے کیطرح
رونے روتے مجھے عالم یہ ہوا ہے طاری | منہ سے آواز نکلتی ہے رولانے کیطرح

دل میں آنکھوں میں جگر میں ہی جگہ صابر کے
جس جگہ چاہو رہو آؤ تم آنے کی طرح

ہیں طلبگار ترے بوسہ کے کیا کیا گستاخ
سرِ بازار جو کرتے ہیں تقاضا گستاخ

غیر کو پاسِ ادب ہی نہ مراتب کا لحاظ
کوئی عاشق بھی ہوا کرتا ہے ایسا گستاخ

بوسے لیتا ہے عدو آپکے رخساروں کے
اس سے بڑھکر تو کوئی ہو نہیں سکتا گستاخ

دستِ مشاطہ ہی گستاخ تو شکوہ کیا ہے
کا فر و پنجۂ شانہ ہے بلا کا گستاخ

غیر نے یوں سرِ دربار بلائیں لے لیں
خوب ہوتا جو یہ اسد رجہ نہ ہوتا گستاخ

ہاتھ صابر کا ہے گردوں میں کبھی سینہ پر
میرے نزدیک تو بہتر نہیں اتنا گستاخ

چہرہ پہ اپنے ڈالے ہوئے ہیں نقاب سُرخ
وہ ہیں گلاب سُرخ تو ہم ہیں کباب سُرخ

یہ نور یہ چمک رُخِ خورشید میں کہاں
کیونکر نہ رشک سے ہو رُخِ آفتاب سُرخ

گلشن کو اوسکے سامنے آجاتا ہی عرق
اوس کا تمام جسم ہے مثلِ شہاب سُرخ

اوس شعلہ رو سے آنکھ کا لڑنا غضب ہوا
ہر وقت خوں بہاتی ہی چشمِ پُرآب سُرخ

دیکھے جو اشکِ سُرخ تو اوس شوخ نے کہا
خونِ جگر ہے آپ کا یا ہی شراب سُرخ

ناحق کروگے قتل جو مجھ بے گناہ کو
محشر میں ہوگی آپ کی فردِ حساب سُرخ

کیا فال دیکھتے ہیں وہ صابر کے قتل کی
کیوں ہاتھ میں لئے ہیں وہ اپنی کتاب سُرخ

تا ابد زیرِ فضلِ بیچوں باد — سعد و فرخندہ و ہمایوں باد
بانگِ کوسِ ولادتِ مسعود — مرتفع تا باوجِ گردوں باد
جشنِ میلاد و تہنیت بنیاد — رشکِ بزمِ جم و فریدوں باد
خوری جہان و خوشدلے — برتو آشفتہ باد و مفتوں باد
نوعروسِ بشاشتِ میلاد — از پئے خانۂ تو خاتوں باد
خیمۂ جاہِ تو ز فضلِ خدا — در بلندی جوابِ گردوں باد
فرشِ آں خیمہ از عنایتِ رب — سربسر سطحِ ربعِ مسکوں باد
نشو و گر پئے تو پا انداز — اطلسِ چرخ مثلِ کمتوں باد
ہر کرا کینہ ات بود بدروں — روحش از جسم زود بیروں باد
آنکہ خواہد نہ زندگانیٔ تو — پیشِ چشمت بہ خاک مدفوں باد
برتو ہر کس کہ طعنہ زن باشد — مبتلا در بلائے طاعوں باد
بنشیند عدوئے تو ہر جا — تا بگردن نشستہ در خوں باد
بعد الت اگر رود خصمت — دائم الحبس او ز قانوں باد
مخلصا عشرتے کہ داد ت حق — روز و شب بیش باد و افزوں باد
دشمنت را مباد قد چو الف — بلکہ از غم خمیدہ چوں نوں باد

میکنم ختم ایں دعا صابر
زینتِ ہر کلامِ موزوں باد

اوس طریقہ سے رہے کوچۂ جاناں آباد
جس طرح ہو کوئی سرسبز گلستاں آباد

چمنِ حسن میں آئے نہ کبھی بادِ خزاں
رکھے تو اسکو ہمیشہ مرے یزداں آباد

یہ حسیں وہ ہیں جہاں جائیں وہاں رونق ہو
ا کبھی چاہیں تو کریں دم میں بیاباں آباد

سرفرازی ہوئی آئے وہ لحد پر میری
اونکے قدموں سے ہوا گورِ غریباں آباد

موت کہتی ہے بہت یار سے کرلیں باتیں
آئیے کیجئے اب شہرِ خموشاں آباد

حلقۂ زلف کے ہم بھی ہیں سلف سے قیدی
سنٹرل جیل ہمیشہ سے ہے زنداں آباد

صابر اب جائے کہاں چھوڑکے درکعبہ کا
ہند میں ہندو ہوں کعبہ میں مسلماں آباد

وقت آخر ہے میرا ہو گئے سب بال سفید
مجھ سے چلتا ہے بھلا دیکھئے وہ چال سفید

چاندنی کو عرق آئے گرے شبنم بنکر
ہاتھ میں اپنے جو لے شب کو وہ رومال سفید

رخِ پر نور پر اوسکے لبِ رنگیں ایسے
جیسے گلدستہ میں دو پھول ہیں جنمیں لال سفید

مال میں مست کوئی اور کوئی کھال میں مست
کالا کمبل کوئی اوڑھے ہے تو کوئی شال سفید

ہار پھولونکے پڑے ہیں جو گلے میں اوسکے
عشق بازوں کیلئے خوب ہے یہ جال سفید

شربتی رنگ ہے اوڑھے ہیں کتاں کی چادر
اوسمیں گل بوٹے ہیں باریک سا ہے جال سفید

خرچ بیخوف کرو حوصلے سب پورے کرو
زنگ آئیگی عبث رکھتے ہو ٹکسال سفید

جسگھڑی آکے نکیریں کریں مجھسے سوال
نور ہو قبر میں اور نامۂ اعمال سفید

شبہ ہے عالمِ پیری میں تجھے کیا صابر
دانت کمزور خمیدہ ہے کمر بال سفید

# فریادِ بلبل

سچ بتا تو نے کیا قید مجھے کیوں صیاد — دم نکلتا ہے مرا ہوتا ہے خانہ برباد
کون ہی تیرے سوا جس سے کروں میں فریاد — مثل شمشاد کے رہتی تھی ہمیشہ آزاد
فصلِ گل آئی تو خالق نے کیا مجھکو یاد — گل کو شیریں کیا اور مجھکو بنایا فرہاد
دامِ تزویر میں پھانسا مجھے تو نے ظالم — چھٹ گیا مجھسے چمن اور سرِ سروِ آزاد
عہدِ طفلی سے مجھے سیرِ چمن کا ہی جنون — جلوۂ قامتِ شمشاد کی ہر وقت ہی یاد
دل کو پامال نہ کر مدِ نظر ہے گل کا — اوسکی تسبیح شب و روز ہے گلبن کی یاد
مجھ جگر خستہ پہ اور رنگتِ گل پر ہو نظر — ہوش پرّاں ہیں میرے عالمِ نکہت برباد
شاخِ گلبن پہ چڑھوں اور ترانہ گاؤں — میرا اوجڑا ہوا گلزار ہو صیاد آباد
نالۂ بلبلِ شیدا کو نہ سمجھو تھوڑا — عرش ہلجائیگا جسوقت کرونگی فریاد
شکر صد شکر کہ نالے نے اثر دل پہ کیا — بال و پر کھولدئے کر دیا اوسکو آزاد
چہچہے باغ میں کر گل سے گلے خوب ہی مل — لے مبارک رہے بلبل تجھے تیرا شمشاد

سب یہ کہتے ہیں کہ اُستادِ زماں ہی صابر
چمنستانِ سخن کا ہے وہ سروِ آزاد

لیکے اصلاح کسیکو میں کہوں کیوں اُستاد — اپنے ہی فیضِ طبیعت سے ہوا ہوں اُستاد
طفل کو ذہن نہیں سمجھے گا مطالب دلکے — واسطے اوسکے مقرر ہو فلاطوں اُستاد

خونِ عاشق کو تو دھو جلدی سے ای کودکِ شوخ
کہیں دیکھے نہ ترا دامن پر خوں اُستاد

حق تعلیم سے ہرگز نہ ادا ہو شاگرد
گرچہ لے اوسکے عوض دولتِ قاروں اُستاد

جب سے مکتب میں گیا ہی وہ بتِ ابجد خواں
اوس پریزاد کا سو جاں سے ہی مفتوں اُستاد

رات تعلیمِ سخن اوس نے اشاروں سے کی
ہیں عجب آپکے یہ دیدۂ میگوں اُستاد

گوشمالی ہوئی اوس بت کی تو میں کھاؤنگا زہر
ہوگا ثابت ترے گردن پہ مرا خوں اُستاد

اس زمیں میں بھی غزل خوب ہی لکھی صابر
باندھی کیا اس سے زیادہ کوئی مضمون اُستاد

باطل ہے یہ دعوی کہ ہیں مضمون کم شاذ
ہونگے وہیں کم ہونگے جہاں رشکِ قمر شاذ

برسات کے موسم میں وہ کرتے ہیں سفر شاذ
ملجاتی ہی اوڑتی سی ہمیں اونکی خبر شاذ

لیلی نے خیال اوسکا کیا کچھ تو عجب کیا
ہو قیس کی خوبی کا زمانے میں بشر شاذ

اقبال مرا چمکے ستارا مرا جاگے
محبوب مرا گھر میں مرے آوے اگر شاذ

کیا حسن ہے کیا چہرۂ پر نور ہے واللہ
قربان کروں جان کو آجائے اگر شاذ

چرکا نہ لگا یا ہو تری تیغ نگہ نے
ایسا نظر آئیگا زمانہ میں جگر شاذ

صورت کا ترے کھینچدے اک آن میں نقشہ
صابر کا ٹھہر جائے اگر دردِ جگر شاذ

ہے خدا کی مہربانی پر گھمنڈ
کیوں کریں ہم دارِ فانی پر گھمنڈ

چاندنی کے بعد اندھیری رات ہے
ہی عبث کرنا جوانی پر گھمنڈ

مثل موتی کے اوتر جائے نہ آب
ہے تمھیں کیوں گُہر فشانی پر گھمنڈ

ہاتھ پڑنے سے لچکتی ہے کمر
کیا تمھیں ہے اس کمانی پر گھمنڈ

مثل پروانہ کے سر تا پا جلا
کیا ہو ایسی زندگانی پر گھمنڈ

دیکھئے اچھا نہیں بیجا کلام
ہی عبث اس لن ترانی پر گھمنڈ

جیسے یہ ٹیڑھی غزل صابر لکھی
ہی ہمیں بھی شعر خوانی پر گھمنڈ

ہی اونھیں اپنی جوانی پر گھمنڈ
ہمکو اون کی مہربانی پر گھمنڈ

دیکھنا ہے آج اوس خنجر کا دم
ہی تمہیں جسکی روانی پر گھمنڈ

چاروں ہی کی ہیں یہ بزم آرائیاں
ہی عبث اس وار فانی پر گھمنڈ

درد اپنا آپ کہنا چاہئے
کیوں کریں ہم درمیانی پر گھمنڈ

پائیگا تکلیف اس کو یاد رکھ
کر نہ عیش و کامرانی پر گھمنڈ

اون کو اپنے خنجر براں پہ ناز
ہمکو اپنی سخت جانی پر گھمنڈ

شعر صابر کے سنے تو یہ کہا
ہے بجا اس خوش بیانی پر گھمنڈ

آئینۂ رخ ہے مہ کامل کی برابر
حسن رخ یوسف ہی تیرے تل کی برابر

کیا سرمہ ہی کیا آنکھ ہی اللہ رے قدرت
دنبالہ کا خط ہے خط باطل کی برابر

کیا حسن کو یوسف کے تیرے حسن سی نسبت
مجنوں کا سا تابوت ہے محمل کی برابر

اک آرسی ہو جائیگا بس فیصلہ دل کا — گردن جو کہیں جھک گئی قاتل کی برابر
کیوں نرگسِ شہلا کو کہا کرتے ہیں بیدار — ہشیار ہی میں رہتی ہے وہ غافل کی برابر
دل اور جگر دونوں کے ارمان ہوں پورے — گردن جو جھکے خنجرِ قاتل کی برابر
اسمیں ہی گہر اشک کے اوسمیں دُر نایاب — ہے دامنِ مژگاں لبِ ساحل کی برابر
گردن کو جھکائے ہوئے اور لب پہ دعا ہین — کس شان سے ہم آتے ہیں قاتل کی برابر
جی بجھ گیا سب حسرتیں باقی رہیں دل میں — صیاد گیا بلبلِ بیدل کی برابر
کیوں الاماں اللہ غنی کی ہیں صدائیں — پہونچا ہے کوئی کیا لبِ ساحل کی برابر

کیا ہمتِ مردانہ ہے اس مردِ خدا کی
صابر وہ چلا آتا ہے قاتل کی برابر

کیا ناز ہے رکھتا ہی قدم جب وہ زمیں پر — سر رکھتی ہے اپنا وہ سرِ عرشِ بریں پر
عزت یہ خدا داد ملی آج زمیں کو — اترا کے قدم رکھنے لگی عرشِ بریں پر
ہوتے ہیں ہرن چشمِ غزالی پہ تصدق — دیکھی ہی مثال ایسی کسی نے بھی کہیں پر
یہ داغ سفیدی میں سیاہی کا بُرا ہے — غازہ کو لگا لیجئے خالِ نمکیں پر

کیوں صابرِ بدبخت پہ جھنجھلائی ہوئی ہیں
بل ابروئے خمدار میں ہی چین جبیں پر

بڑھے حجت نہ صابر مدعی سے رازِ پنہاں پر — ندامت سے پسینا آگیا رخسارِ جاناں پر
ترس آتا ہی آزادی کو جب حالِ پریشاں پر — دکھاتی ہی شکل اپنی ہمیں دیوارِ زنداں پر

عبث ہے اعتراض جور چرخ فتنہ ساماں پر
تمھیں کو کب ترس آیا مری حال پریشاں پر

ہماری عاشقی کیا اور ہم کیا قدر ہو جس کی
ہزاروں جان صدقے کر چکے اوس آفت جاں پر

تجھے وعدہ تو اپنا یاد ہی اے بیخبر بیشک
مگر ایفا کو اوسکے رکھدیا ہی طاق نسیاں پر

کسی دن چارہ گر آئے تو سب حسرت نکلجائے
دہان زخم کا ہی دانت مدت سے نمکداں پر

گلے سے تیری اترے ہیں جو باسی ہار ای ظالم
تمنا ہی اونھیں کو پھینکدے گور غریباں پر

بہار آتے ہی بلبل نے قفس کی تیلیاں توڑیں
ہماری بھی نظر پڑنے لگی دیوار زنداں پر

دم قتل ای وفاداری خیال اتنا رہے تجھکو
کہ چھینٹیں خون ناحق کی نہ جائیں اوسکے داماں پر

نشاں ہیں مصحف رخسار پر بستر کے پھولوں کے
نہ تم اب آئینہ دیکھو نہ رکھو ہاتھ قرآں پر

اشارونمیں شرارت ہے کنایوں میں جفا صابر
مجھے حیرت ہے ظالم کی نگاہ فتنہ ساماں پر

اسی حیلہ سے وہ رہتے مرے گھر تھوڑی دیر
اور قایم نہ رہا درد جگر تھوڑی دیر

لوٹ لے لطف جفا تیر نظر تھوڑی دیر
دل ابھی اور رہے سینہ سپر تھوڑی دیر

رہنے دو پاؤں پر اپنے سر اسر تھوڑی دیر
چین پائینگے یوں ہی قلب و جگر تھوڑی دیر

طالب دید بہت دور سے آیا ہی کوئی
بند کرنا نہ ابھی روزن در تھوڑی دیر

آپ کو پھر کف افسوس ہی ملنا پڑتے
اور لیتے نہ اگر میری خبر تھوڑی دیر

شوخ و بیتاب تھی کسطرح کی وہ برق جمال
ہائے جسپر نہ جمی اپنی نظر تھوڑی دیر

وہ مصرعے واسطے تجویز کیا جاتا ہے
تاب جس ظلم کی لائے نہ بشر تھوڑی دیر

آپ ڈالیں نہ ابھی عارضِ رنگیں پہ نقاب
دیکھ لیں اور بہارِ گلِ تر تھوڑی دیر
مسکرائے مری اس کہنے پہ وہ وصل کی شب
اور خاموش رہے مرغِ سحر تھوڑی دیر

اک تصور جو بندھا پھر نہ نگاہیں اوٹھیں
رہی صابر پہ عنایت کی نظر تھوڑی دیر

وہ آتے ہیں اللہ کی شان ہوکر
مٹو دیکھنے والو قربان ہوکر
وہ ملنے نہ آئے کبھی میرے گھر پر
فقط رہگئی جان پہچان ہوکر
کوئی اونکو بھولا نہ سمجھے کہ اب بھی
وہ سب کچھ سمجھتے ہیں نادان ہوکر
شبِ ہجر اتنا تو کہلا کے بھیجوں
الگ کیوں ہو مجھسے مری جان ہوکر
ترے آستانے پہ یہ کیا ستم ہے
کہ اب غیر بیٹھا ہے دربان ہوکر
خدا جانے کیوں رہگیا کیا سبب تھا
وہاں قتلِ دشمن کا سامان ہوکر

یہ کیا ہے کہ صابر تو کچھ کہہ رہا ہے
نہیں سنتے تم اوسکو انجان ہوکر

زنجیر نہ ڈالو مجھے دیوانہ سمجھکر
آزاد کرو عاشقِ جانانہ سمجھکر
دیوانہ ہوں میں پاس ادب کا نہیں یارا
تم پاس نہ آنا مجھے فرزانہ سمجھکر
سنبل پہ نظر پڑتے ہی وحشت ہوئی دونی
مدہوش ہوا طرۂ جانانہ سمجھکر
پرنور ہے دل جلوۂ زیبا سے کسی کے
کیوں شاد نہوں اوسکو پریخانہ سمجھکر
او قبلۂ عالم تری آواز کو سنکر
جی اوٹھتا ہوں اعجاز مسیحانہ سمجھکر

او جوشِ جنوں ہاتھ گریباں سے ہٹانا
جاتا ہوں میں یثرب پہ رجانا نہ سمجھکر

پیاسا ہوں بہت دیر سے او ساقیٔ کوثر
بھر نامۂ توحید کا پیمانہ سمجھکر

ملبوسِ فقیری کو حقارت سے نہ دیکھو
پہنا ہی اسے خلعتِ شاہانہ سمجھکر

صابر کی دعا ہے یہ شب و روز خدایا
پہونچا دے مدینہ اوسے مستانہ سمجھکر

آنکھوں کی ہی یہ فیضِ رسائی کمر کمر
رہتا ہے کوئے یار میں پانی کمر کمر

عاشق کو اپنی کوچہ میں آنے نہ دیں جنہیں
کانٹے بچھائیں ظلم کے بانی کمر کمر

شانے سے بڑھ چلے ہیں تری گیسوئے رسا
سنبل نے کی ہی ریشہ دوانی کمر کمر

اے سیلِ اشک آتشِ غم کے بجھانیکو
گھر میں مرے بھرا ہی پانی کمر کمر

تصویر کون کھینچے وہ خود محو ہو گیا
دن رات ہے وظیفۂ مانی کمر کمر

پائی ہیں ہر حسین نے یہ نعمتیں مگر
لب تیرا ہے یوسفِ ثانی کمر کمر

صابر یہ روئے جو وہ جانیکا نام لیں
ہو جائے ساری راہ میں پانی کمر کمر

ہو چشمِ زخم ہیچ اہلِ سخن سے دور
یعنی ہوا خزاں کی رہی اس چمن سے دور

گردن میں ہاتھ ڈالکے دل کھولکر ملو
یہ کیا معانقہ ہی بدن ہو بدن سے دور

یہ مہر نیمروز تو وہ ماہِ نیم ماہ
یارب یہ دونوں ہوویں ہمیشہ گہن سے دور

گر کاوشِ خلش یہ ہی احباب کی رہی
چلکر بسیں گے ہم بھی کسی جا وطن سے دور

تم کو غرورِ حسن ہے مجھے ناز صبر ہے
لکھوں مشاعرہ میں تجھ کہائے دل پسند

وہ عقل سے بعید یہ دیوانہ پن ہے دور
اللہ گر کرے مجھے رنج و محن سے دور

صبا پر ہے مجھے خوشی ہے بامید مغفرت
گو ہند میں ہوں روضۂ شاہ زمن سے دور

عاشق ہوئے ہیں عارضِ دلدار دیکھکر
خستہ جگر ہیں ابروئے خمدار دیکھکر

یہ نور یہ چمک رخِ خورشید میں کہاں
جلتا ہے رشک سے وہ رخِ یار دیکھکر

تیغِ جفا سے پہلے مجھے قتل کر چکے
اب مضطرب ہیں آپ دلِ افگار دیکھکر

پالا ہوا ہی دل مرے آغوشِ ناز کا
تیرِ ستم کو کھینچ ۔ ستمگار دیکھکر

ثابت ہے آج خون کسی بے گناہ کا
کہتی ہے خلق دیدۂ خونبار دیکھکر

یہ آبلے یہ وحشت مصیبت کا سامنا
گھبرا گیا ہیں وادیٔ پرخار دیکھکر

صیاد نے اسیر کیا دامِ زلف میں
اب شاد ہاں ہے ہمکو گرفتار دیکھکر

سرمہ لگائے چشمِ غزالی میں وہ اگر
حیرت زدہ ہو نرگسِ بیمار دیکھکر

حوروں سے ہمکو کام نہ غلماں سے ہی غرض
کہتی ہے خلق عکسِ رخِ یار دیکھکر

تعویذ کی جگہ بنے تربت پہ نقشِ پا
کشتہ ہوا ہوں یار کی رفتار دیکھکر

دنداں سے اوسکے گوہر کیا ہی غرق آب
اوتری ہی آب سلک گہربار دیکھکر

اللہ رے اوسکے حسن کی خوبی کہ بزم میں
کیا خوش ہوئے ہیں طالبِ دیدار دیکھکر

صبا پر کچھ اونکی چہرہ کی رنگت اوتر گئی
نالہ کو میرے آج شرربار دیکھکر

بچتے رہو قاتل سے نہ آجائے برابر
اک ہاتھ میں شمشیر ہی اک ہاتھ میں خنجر

کس شان سے رکھتا ہی وہ احسان مرے سر پر
رکھتا ہے گلو پر مرے تیشہ کبھی خنجر

ہوں دید کا مشتاق ترے او مری دلبر
دکھلا دے مجھے بہر خدا جلوہ مکرر

بدلی جو نظر اونکی مرے کشورِ دل پر
تسلیم کو سر رکھدیا میں نے تہِ خنجر

دربار میں تم داورِ محشر کے نہ آنا
جب کھولوں تمھارے ستم و ظلم کا دفتر

بچنے کا نہیں قتل کے الزام سے قاتل
سینہ پہ مرے سُرخ ہے لکھا ہوا دفتر

او طائرِ دل کوچۂ جاناں کو نجانا
کٹ جاتے ہیں اوس کوچہ میں ہر مرغ کی شہ پر

نوکِ مژۂ یار نے سینہ کیا چھلنی
پیکاں کبھی لگاتی ہی چھبوتی کبھی ہے نشتر

دل دیکے تمھیں پھنس گئی ہم کیسے غضب میں
کبتک ہمیں کھلواؤ گے تم ٹھوکریں در در

کیوں کوچۂ دلدار میں ٹکراتا ہے سر کو
صابر تجھے آزار ہے چل اپنی دوا کر

عاشق ہوا جو عارضِ گلرنگِ یار پر
پڑتی ہے چشمِ خلق مرے جسمِ زار پر

حیرت سے چشمِ خلق اونھیں دیکھنے لگی
بعدِ فنا جو آئے وہ میرے مزار پر

سوزِ غمِ فراق سے جل جلکے دی ہی جان
داغِ جگر کی شمع ہے روشن مزار پر

بدمست اپنے جلوۂ رعنا سے آپ ہے
اوس دلربا کا حسن ہے ایسا ابھار پر

وعدے میں حشر کے تو قیامت کی دیر ہی
کبتک جئیں گے ہم ترے قول و قرار پر

ہوگی خود اونکو چاہنے والوں کی جستجو
آجائے گی جب اون کی جوانی بہار پر

مستِ خرام ناز کی چالوں میں آگیا
افسوس ہے مجھے دلِ ناکردہ کار پر

صابر جنونِ عارض و گیسو کسے نصیب
ہنستے ہیں لوگ کیوں مرے لیل و نہار پر

بلبل کو ناز ہے جو عروسِ بہار پر
بھاری ہے گلعذار بھی اپنا ہزار پر

ہم مٹ چکے ہیں عارضِ گلگونِ یار پر
اب کیا نظر جمے گی گلِ نوبہار پر

اللہ رے یہ اونکی کدورت کہ بعدِ مرگ
اک مشتِ خاک ڈال گئے ہیں مزار پر

جس پر تھی چشمِ شوق کی امید منحصر
رونق ہی آج وہ ترے روئے نگار پر

قسمت میں ہے رہائی تو ہو جائیگی رہا
صیاد احتیاط سے باندھے ہزار پر

کیونکر وہ تیرے حسن کو بیمثل مان لے
جو آنکھ پڑ چکی ہو ستمگر ہزار پر

اللہ رے نصیب وہ دن اب کہاں نصیب
آنکھیں ملی تھیں ہمنے کفِ پائے یار پر

فرقت میں اپنے داغِ جگر رنگ لائے ہیں
یہ بات ہی نئی کہ خزاں ہے بہار پر

صابر یہ کیا روش ہی یہ کیسا طریق ہے
ہے ایک سے تو رسم نگاہیں ہیں چار پر

سارے عیبوں کو چھپاتی ہی عجب شئے ہی نماز
واصلِ حق بھی بناتی ہے عجب شئے ہی نماز

جس کو جنت کی تمنا ہو وہ ہووے پابند
حور و غلماں سے ملاتی ہی عجب شئے ہی نماز

ظلمتِ قبر کا ڈر ہے تو کرو وردِ صلوٰۃ
نور کو قبر میں لاتی ہے عجب شئے ہی نماز

قلبِ تیرہ کی سیاہی کو چھڑا دیتی ہے
چادرِ نور بچھاتی ہے عجب شئے ہی نماز

نور آجاتا ہی سینہ میں جگر میں دل میں ۔۔ زنگ عصیاں کا مٹاتی ہی عجب شے ہی نماز
سارے اعضاء رئیسہ کو ہی قوت اس سے ۔۔ پیر کو بچہ بناتی ہے عجب شے ہے نماز
دیکھئے حکمت ربی کا خدا دا اثر ۔۔ فسق کو دم میں جلاتی ہی عجب شے ہی نماز
وہ تو گنجینۂ اوصاف ہی کیا کیا میں کہوں ۔۔ شعلہ عصیاں کا بجھاتی ہی عجب شے ہی نماز
اوسکے اوصاف بیاں کیوں نہ کروں دن رات ۔۔ دل و جاں سے مجھے بھاتی ہے عجب شے ہی نماز
آب زر سے جو ثنا اسکی لکھی جاوے بجا ۔۔ سامنے رب کے یہ جاتی ہے عجب شے ہی نماز

اس سے بڑھکر کوئی نعمت ہے جہاں میں صابر
نار دوزخ سے بچاتی ہی عجب شے ہی نماز

فرقِ جاناں پر ہیں ایسے کاکلِ پیچاں دراز ۔۔ جسطرح عشاق کو ہووے شبِ ہجراں دراز
اے طبیبِ مہرباں بچنے کی اب امید کیا ۔۔ ہوتی ہی ساعت بساعت پھر تپ ہجراں دراز
موت آتی کاش لگے ہوتی اذیت سے نجات ۔۔ عمر مثلِ خضر کیسی ہوگئی یزداں دراز
ہمسری کرنے لگا ہی اپنے پیاری سر وسے ۔۔ اس سے بڑھکر اور ہوگا کیا قدِ جاناں دراز

صابرِ مجروح کے سینہ کو چھلنی کر دیا
ہو خدایا اور عمر ابرو و مژگاں دراز

مجھکو ڈر ہے کہ نہ ہو جائے عیاں تیرا راز ۔۔ تیرے دروازہ پہ صبح کہڑے ہیں جانباز
عرش و کرسی پہ ہی نقارہ ترے جوبن کا ۔۔ واہ کیا ناز و کرشمہ ہے عجب ہے انداز
رشکِ خورشید ہی چھپا ہے خجالت سے قمر ۔۔ شاہدِ حسن سے کہدو کہ بجا تیرا ناز

چال ایسی کہ ہر اک چال میں محشر ہو بپا ... کبک سے کہدو چلی آئے وہ سیکھے انداز

صابر خستہ ہے مشتاق خدا را ظالم
آج تو مستِ خرامی سے دکھا دے انداز

جاتا ہوں آج پھر صنمِ بیوفا کے پاس ... بیدرد و جنگجو بتِ نا آشنا کے پاس
شعلۂ ہجر کا بنکے جگر خاک کر دیا ... فریاد لیکے جاتا ہوں اپنے خدا کے پاس
حسرت ہو پوری دل کی امیدیں بر آئیں سب ... میرا مزار ہو جو ترے نقشِ پا کے پاس
تیر و خدنگ دور سے برسائیے نہ آپ ... کرنا ہے قتل کیجئے مجھکو بٹھا کے پاس

نظارہ حسن و عشق کا مخلوق دیکھ لے
صابر کا ہاتھ آج ہے زلفِ دوتا کے پاس

کان میں پڑتی ہے مجھ مہجور کے بانگ جرس ... حسرت آتی ہے مری فریاد سن فریاد رس
لذتِ دنیا کی اب باقی نہیں کوئی ہوس ... روضۂ اقدس پہ پہونچا دے مجھے فریاد رس
کارِ دنیا کر چکا باقی فقط یہ کام ہے ... ہجرِ احمد میں بہاؤں اشکِ خوں دن رات بس
بے خبر جلدی مری بہرِ خدا سلطان دیں ... ورنہ میرا فیصلہ اک آن میں ہوتا ہے بس

پاس خر مہرہ نہیں مجبور ہے معذور ہے
ہجر میں صابر کے اب کیسے کٹیں شاہا برس

رہے گی یوں ہی اگر مہر و ماہ کی گردش ... تو ختم ہوگی نہ بخت سیاہ کی گردش
کرونگا تھام کے دل کو جو نالہ جانکاہ ... دھواں فلک کا اڑا دیگی آہ کی گردش

مری نگاہ میں تیرے جمال کے جلوے　　مرے نصیب میں تیری نگاہ کی گردش
سوار اور پیادون کے آرہی ہیں پرے　　ہمیشہ رہتی ہی یوں ہی سپاہ کی گردش

چلے ہیں عشق کے کوچہ میں حضرت صابر
کہاں کو دیکھئے لیجائے راہ کی گردش

ذرا دیکھو تو صابر آج اپنے یار کی بندش　　کلاہِ ناز ٹیڑھی اوسپہ ہے دستار کی بندش
ختن کی چین کی ہی یا کہ ہی تاتار کی بندش　　غضب کی ہی تمھاری زلفِ عنبر بار کی بندش
نشانِ بے نشاں کا کچھ پتا ہو تو کوئی لکھے　　بھلا کیونکر لکھیں یارب میانِ یار کی بندش
گئے ہیں تیغ ابرو سے ہزاروں قتل مقتل میں　　ستم ہی اوبت کا فر تیری تلوار کی بندش
مسلماں ہو کے بھرتا ہی وہ کیسا روپ ہندو کا　　کبھی ماتھے پہ قشقا ہی کبھی زنار کی بندش
سنبھالی جائیں زنجیریں کب ایسی ناتوانوں سے　　گراں ہو جنکے جسمِ زار پر اک تار کی بندش

شجاعت کا جو دعوی ہی تو آ اوس سامنے اوسکے
کہ دیکھے آج صابر آپکی تلوار کی بندش

اے نامِ تو جانِ آفرینش　　ذکر تو بیانِ آفرینش
جز نعت تو بعد حمدِ باری　　ناید بزبانِ آفرینش
از روشنئ ولادت تو　　پُر نور جہانِ آفرینش
اشعار لذیذ مدحت تو　　حلوائے دہانِ آفرینش
سودند جبین بہ آستانت　　عالی گہرانِ آفرینش

در چشم کشیده خاکِ پایت — والا نظرانِ آفرینش
حیرت زدهٔ مراتبِ تو — هر خورد و کلانِ آفرینش
فیاضی طبع دُر فشانت — گوهر دهِ کانِ آفرینش
یزدان بکفِ عنایت تو — وادست عنانِ آفرینش
حقا که مدارجِ نبوت — برتر زگمانِ آفرینش

از وصفِ نبی است مدعائے
صابر زبیانِ آفرینش

احمد توئی جانِ آفرینش — از نام توشانِ آفرینش
صبح عیدست از وجودت — شامِ رمضانِ آفرینش
کردند برائے جلوهٔ تو — ترتیبِ دوکانِ آفرینش
در نعتِ تو هر نفس شکر ریز — شیرین نفسانِ آفرینش
داند که مراتبت بجز حق — اے مرتبه دانِ آفرینش
دارند خبر ز رتبهٔ تو — کے بیخبرانِ آفرینش
بردار مرا ز دهر یارب — تنگم ز کسانِ آفرینش
برخیز که شورِ کفر برخاست — سالارِ جهانِ آفرینش

از گفتهٔ حق بگفت صابر
اے قبلهٔ جانِ آفرینش

لطف ہے جبکہ ہوا سطح سر محفل رقص
ہو چھری حلق پہ کرتا ہو ترا بسمل رقص

جمع عشاق ہیں آیا ہے سنور کر وہ بت
دیکھنا ہو جسے دیکھے وہ سر محفل رقص

کھینچ کر تیغ دو دم دال کے بل ابرو میں
غمزہ و ناز سے کرتا ہے مرا قاتل رقص

ہو گیا پیش نظر قامت موزوں جو کبھی
دیکھکر اوسکی اداؤں کو کریگا دل رقص

ڈھونڈھتی پھرتی ہیں نظریں ستم ایجاد نہیں
ہر گلی کوچہ میں کرتا ہے ہمارا دل رقص

وہاں زخم سے شمشیر کے بوسے لیلوں
ایکبار اور دکھاوے جو مجھی قاتل رقص

جبکہ ہو پیش نظر خنجر ابرو تیرا
دیکھکر اوسکو کرے کیوں نہ ترا بسمل رقص

کس غضب کا تیری آنکھوں میں بھرا ہی جادو
دیکھکر آنکھوں کو کرتی ہی بھری محفل رقص

اپنی مستانہ اداؤں کے دکھا کر جلوے
دیکھتا ہے کوئی صابر کا سر محفل رقص

کیوں کریں ساغر اور جام کی حرص
ہو بھی ہمکو تو نیک کام کی حرص

ہم مسلمان ہیں بحمد اللہ
کیسی پیمانہ اور جام کی حرص

بو الہوس کار خیر کا ہوں میں
نیک ہوتی ہے نیک کام کی حرص

جنت کا اسے سمجھے گلشن
ہے بری قرض اور دام کی حرص

اہل دنیا کو ہے بہشتی پھل
مجھکو کیسے نہ ہووے آم کی حرص

دونوں عالم سے بیخبر ہوں میں
کام کی مجھکو ہے نہ نام کی حرص

آنکھ در پر ہے گوش ہیں شنوا
تیرے نامہ کی اور پیام کی حرص

نام محبوب ہو مرے لب پر — اس سے بڑھکر ہے کسکے نام کی حرص

پی شراب طہور صابر نے
ورنہ کیوں تھی کی اور جام کی حرص

ہمنے دیکھی نہ کوئی چیز مثالِ عارض — دیکھنا ہو جسے دیکھے وہ جمالِ عارض
ہیں ہمیشہ سے رہا محوِ خیالِ عارض — اس لئے ہے تجھے معراج جمالِ عارض
چاند میں جیسے سیاہی کا نمایاں جلوہ — بس اوسی شان سے ہے آپکا خالِ عارض
بدرِ کامل ہے ترا چہرۂ پُر نورِ صنم — عکسِ تجلی کا بنا اوس پہ ہلالِ عارض
بدرِ کامل نہ کہوں گا کہ فنا ہے اوسکو — یا الٰہی نہ ہو تا حشر زوالِ عارض
وہ نظر قہر کی ڈالے تو کرے خاکستر — مثلِ خورشید ہے ہر وقت جلالِ عارض

شعلۂ طور کا ہوتا ہے گماں صابر کو
کیا تجلی ہے کوئی دیکھے جمالِ عارض

الٰہی صورت ہو کوئی ایسی کہ وہ اوٹھائے نقابِ عارض
عیاں ہو حسنِ شبابِ عارض پڑھیں یہ آنکھیں کتابِ عارض
جو روئے روشن ہے ماہ تاباں تو چادرِ زر نقابِ عارض
عدد واحد کے نکل رہے ہیں کیا جو ہمنے حسابِ عارض
خدا نے نورِ ضیا سے اپنے بنائی اوسکی جبین انور
بیاضِ حق ہے بیاضِ گردن اوسی کا عارض جوابِ عارض

یہ نورِ رحمت ہی اوس خدا کا ہوئے منور جو دونوں عالم
فلک پہ خورشید اور قمر ہیں زمیں پہ یہ آفتابِ عارض

جبین تجھسا کہاں ہے کوئی جمال ہم جس کا جا کے دیکھیں
کھڑے ہیں مشتاق در پہ تیرے اوٹھادے اب تو نقابِ عارض

نظر پھری تیرے عاشقوں کی ہر ایک گوشہ میں آسماں کے
نہ ماہ ایسا نہ مہر ایسا مگر ہے عارض جوابِ عارض

صفت ہو جسکی نبی مرسل ہوئی ہو نازل کتاب جسپر
نہ کیوں تصدق ہوا وسپہ صابر جو وہ اوٹھائے نقابِ عارض

کہاں تک لکھا کریں تجھے ہم بار بار خط
توبھی تو ہم کو بھیج کبھی گلعذار خط

لکھا نہ فلتہ گرتے جواب ایک بات کا
سو جا چکے پیام وہاں اور ہزار خط

اون کا جواب یہ ہی کہ پہونچے نہیں ہیں
کیوں رہگئے کہاں مرے پروردگار خط

اللہ رے کدورتِ معشوقِ بیوفا
لکھا ہے آج اوس نے بخطِ غبار خط

ہر سطر میں ہے عارضِ گلرنگ کی صفت
لکھا ہے میرے یار نے کیا پُر بہار خط

رہتے ہیں سیر باغ میں وہ دشمنوں کے ساتھ
آئیگا کیوں وہاں سے دلِ بیقرار خط

معراجِ شوق صابر ناکام دیکھئے
لکھا ہے خونِ دل سے وہ سینہ فگار خط

مٹ نہ جائے یہ ہماری احتیاط
چاہئے او بیقراری احتیاط

اونکی محفل میں نہ ٹپکیں اشک خوں
احتیاط او آہ و زاری احتیاط

ایک تیرے رعب سے خاموش ہیں
ورنہ ہم کیا اور ہماری احتیاط

آنکھ اوٹھ جائے نہ اُس بت کیطرف
ہے یہیں تو اسکی ساری احتیاط

شیشۂ دل کھا نجائے کوئی چوٹ
اسکی ہم رکھتے ہیں بھاری احتیاط

اونکے درباں کوئی دم غافل نہیں
رات دن رکھتے ہیں جاری احتیاط

رات بھر محفل میں چپ بیٹھی رہے
اس قدر صابر تمہاری احتیاط

میں کروں گا تیرے خنجر کا لحاظ
تو ذرا رکھنا مرے سر کا لحاظ

ہمکو اون کے غنچۂ لب کی ہی قدر
بلبلوں کو ہے گل تر کا لحاظ

لوٹتے ہیں خوب بنا کے فرے
کس کو ہے اب روز محشر کا لحاظ

چھوڑنا سر کا کوئی مشکل نہیں
ہے فقط ظالم ترے در کا لحاظ

عمر گذری اسکو خواں وتے ہوئے
کیجئے کچھ دیدۂ تر کا لحاظ

کچھ تری نازک مزاجی کا ہی خوف
کچھ ہے اپنے قلب مضطر کا لحاظ

ہم چکھا دیں غیر کو صابر مزہ
ہے مگر اوس فتنہ پرور کا لحاظ

جا کے باتیں کہیں اب اور بنائے واعظ
کہد و بک بک کے مرا مغز نہ کھائے واعظ

سخن پند کہیں اور سنائے واعظ
مفت بیکار مرا مغز نہ کھائے واعظ

چشمِ جادو کا ہوں بیمار کسی کی مجھکو
سورۂ صاد کے معنی نہ سنائے واعظ

ہے زباں بس میں مگر دل تو نہیں قابو میں
یادِ دلبر کوئی کس طرح بھولائے واعظ

شرع کی قید سے آزاد ہو مجھسا بنجائے
اوسکی زلفوں کے اگر پیچ میں آئے واعظ

وعظ کا جب ہو اثر ترک کرے مے نوشی
غیر کو پند کرے آپ چڑھ جائے واعظ

سجدۂ درگہِ محبوب روا ہے صابر
ہے اگر منع تو قرآں میں دکھائے واعظ

رکھے جو اپنے سامنے وہ گلعذار شمع
پروانے اوسپہ صدقے ہوں اور ہو نثار شمع

کافی ہے داغِ سینۂ سوزاں کی روشنی
آئے کبھی نہ میرے قریبِ مزار شمع

پھولوں کی بار سے جو لچکتی وہ بزم میں
کرتے ہم اوس کلائی پہ صدقے ہزار شمع

وہ کھولدیں جو عارضِ انور کو بزم میں
سو جان سے نثار ہو پروانہ وار شمع

اوس حسنِ دل فروز کا جلوہ ہو الحذر
ہے جس کے دیکھنے کو بہت بیقرار شمع

پروانو آج بہرِ خدا ہم کو یہ بتاؤ
جلتی ہے کسکے عشق میں لیل و نہار شمع

کیوں جل رہی ہوں کون جلاتا ہے یوں مجھے
صابر یہ کہہ رہی ہے سرِ بزمِ یار شمع

ہے خیالِ انجمن وہ اونکے روئے انور کی شعاع
جس پہ ہوتی ہے فدا ماہِ منور کی شعاع

اوسکی قسمت کا ستارہ کیوں نہ چمکے گا بھلا
جس پہ پڑتی ہے ترے آئینۂ در کی شعاع

بچھ گیا ہے چاندنی کا فرش سینہ میں مری
دید کے قابل ہے داغِ قلبِ مضطر کی شعاع

جس نے دیکھی ہے جھلک اوس مہِ مہتاب کی — پہنچی ہیں اوڑھنے کے لئے ماہِ منور کی شعاع

ایسی چادر اوڑھکر آئے وہ صابر بزم میں
مانند تھی جس کی کرن سے ماہِ اختر کی شعاع

قلبِ مجروح میں ہیں یار ترے پیکاں جمع — ہے بھری خوب لئے تقدیر سے سامان جمع
حسرت و یاس و تمنا سے بھری ہے محفل — خانۂ دل میں مرے کیسی ہیں یہ مہمان جمع
چین جب ہو کہ جو پہلو میں صنم ہو میرے — عیش و عشرت کے عبث ہوتے ہیں سامان جمع
حسرت و یاس کا ہر وقت لگا ہے میلہ — لاکھ دو لاکھ ہیں اس دل میں مرے ارمان جمع

طبع صابر کی روانی ہے مثالِ دریا
دو مہینے میں کیا ہے یہ فقط دیوان جمع

میرے مرقد پہ نہ کوئی کیجیو روشن چراغ — داغِ دل جو ہیں وہی ہونگے سرِ مدفن چراغ
سوزِ غم سے جل کے میں لئے جاتی ہی دوستو — تم نہ روشن کیجیو ہرگز سرِ مدفن چراغ
حسنِ دلبر پر اسی صورت سے ہیں عاشق نثار — گرد پروانے ہوں جیسے جبکہ ہوں روشن چراغ
چور جب چوری کو نکلے تو یہ فرضِ عین ہی — اوسکی آنکھوں میں نظر آنے لگے دشمن چراغ

مرتے دم یوں صابرِ ناکام کا دل بجھ گیا
جس طرح کرتا ہے گُل کوئی دمِ خفتن چراغ

لازم ہے میرے دل کے لئے اہتمامِ داغ — اون کو خبر نہیں کہ ہے خالی مقامِ داغ
سینہ میں دل میں داغ ہزاروں پڑے ہیں آہ — بہتر ہے دل جلون کا ہو کچھ انتظامِ داغ

تفتۂ جگر ہوں سوز ہمیشہ رہا مجھے
روزِ ازل سے دل میں ہی میری قیامِ داغ

سوزِ درون سے پھکتا ہوں میں شمع کی طرح
ظاہر میں دیکھنے کو نہیں ایک نام داغ

لالے کا داغ کوئی مٹائے تو کب مٹے
صابر کا دل بھی ہے اوسی صورت مقامِ داغ

کس طرح دیکھے کوئی اوس چشمِ پُرفن کی طرف
حشر برپا ہو نظر ڈالیں جو چتون کی طرف

دیکھنا اوس کی خبر لینا وہ خاکستر نہ ہو
برقِ غم اکدم گری ہے دل کے خرمن کی طرف

زندگی میں گر نہیں آتے نہ آئیں خوش رہیں
بعدِ مردن بھی نہ آئیں میرے مدفن کی طرف

خیر تو ہے سچ بتا جوشِ جنوں بہرِ خدا
ہاتھ کیوں بڑھتا ہے تیرا میرے دامن کی طرف

گل کو آجائے عرق شمشاد و تجھے سرو قد
بھول کر وہ شوخ جا نکلے جو گلشن کی طرف

فاتحہ خوانی نہ ہو تو ایک ٹھوکر ہی سہی
تم کبھی بھولے سے آنکلو جو مدفن کی طرف

زلف کو اوس بت کے رخ پر دیکھکر صابر کہو
کیا گھٹا چھائی ہوئی ہے آج گلشن کی طرف

جب سے سنا ہے غیر نے میں ہوں فدائے زلف
چھاتی پہ سانپ لوٹ رہا ہے بجائے زلف

صابر ہیں ہم تو روزِ ازل سے فدائے زلف
سو سو بلائیں لیں جو کبھی وہ بنائے زلف

خوشبو پہ اوس کی زلف کے عنبر نثار ہے
قربان ہو ختن جو کبھی وہ سونگھائے زلف

خونِ جگر کا غازہ ملوں روئے یار پر
پلکوں کو اپنے شانہ بناؤں برائے زلف

دل کی طلب ہے یا کہ جگر کی ہے آرزو
معلوم کچھ نہیں ہے یہیں مدعائے زلف

ممبر پہ وعظ کہتا تھا جو کل کھڑا ہوا
قدرت خدا کی آج ہے وہ مبتلائے زلف

اچھی نہیں ہے چھیڑ کسی بدنصیب سے
کہہ دو نہ دل جلوں کو ذرا بھی ستائے زلف

کیسے بیان کروں کہ جگر میں نہیں ہے تاب
طول وطویل ہیں بہت افسانہائے زلف

صابر فرے جنوں کا تقاضا تو ہے یہ ہی
کرتا ہوں زباں سے اپنی ثنائے زلف

ہم ہیں محبوب خدا کے عاشق
سرور ہر دو سرا کے عاشق

سرخرو دونوں جہان میں ہونگے
ہم ہیں شاہِ دوسرا کے عاشق

جسکو معراج خدادا دملے
کیوں نہوں اوسکی ادا کے عاشق

جس کے قدموں سے فلک کی عزت
اوسکے نقشِ کفِ پا کے عاشق

عرش پر جسکو بلائے خالق
ہیں اوسی راہِ تما کے عاشق

یاد سے جس کے گیا دردِ جگر
ہم ہیں اوس دستِ شفا کے عاشق

ستر اپنا نہ برہنہ دیکھے
ایسے اربابِ حیا کے عاشق

اللہ اللہ ہو زباں پر دمِ مرگ
کیوں نہوں ایسی قضا کے عاشق

ہے جگہ دوشِ نبی پر جس کی
صابر اوس زلفِ دوتا کے عاشق

تیرا ہر دم خیال ہے فاروق
تیرا ملنا محال ہے فاروق

ایک دم بھی جھلک نہ دکھلائی
سخت مجھکو ملال ہے فاروق

عقدِ پروین ہوا بلا گرداں
تو تو بدرِ کمال ہے فاروق

ہے جہاں میں کہاں نظیر ترا
حسن میں بے مثال ہے فاروق

بدر کو تو زوال ہے ہر دم
تو مہِ لا زوال ہے فاروق

جس نے دیکھا کہا خبر اک اللہ
خوب تیرا جمال ہے فاروق

سوزِ غم نے گھلا دیا مجھکو
تنِ لاغر ہلال ہے فاروق

حکم سے تیرے کوئی باہر ہو
یہ کسی کی مجال ہے فاروق

نام سے تیرے کانپتا ہی جہاں
ایسا تیرا جلال ہے فاروق

تیرے قدموں سے ہم ملیں آنکھیں
یہ ہی اپنا خیال ہے فاروق

تو تو نخلِ بادہ خلافت ہے
باغِ دیں کا نہال ہے فاروق

جھاڑوں پلکوں سے تیرے روضہ کو
روز و شب یہ خیال ہے فاروق

شربتِ وصل کا ترے تشنہ
صفا پر خستہ حال ہے فاروق

عاشق کو جب ہو کوچۂ جاناں کا اشتیاق
بلبل کو پھر نہ کیوں ہو گلستاں کا اشتیاق

لیل و نہار دیکھ چکے ہم جہان کے
باقی نہیں ہے گردشِ دوراں کا اشتیاق

عنبر نثار زلفِ معنبر پہ جس کے ہو
ہے ہمکو اوس کے کاکلِ پیچاں کا اشتیاق

آہٹ پہ کان ہیں یہ نظر آفت ہے آرزو
کیسا ہے سخت آمدِ جاناں کا اشتیاق

وہ چاہتا ہی رخ کے دکھانے کو ننگ و عار
پھر کیوں ہے ہمکو چہرۂ تاباں کا اشتیاق

| ہو دور مجھسے یادِ بتاں ہے یہی دعا | پیدا ہو دل میں روضۂ رضواں کا اشتیاق |
|---|---|

مرنے کے بعد سنتے ہیں آئی ہے یہ خبر
ہے آج اون کو صابرِ یزداں کا اشتیاق

غریب وادئے کرب و بلا سلام علیک
شہید تشنہ لب کربلا سلام علیک

ضیائے دیدۂ خیر الورا سلام علیک
فروغ مردمکِ مصطفےٰ سلام علیک

طراوتِ جگرِ مرتضےٰ بنا از تو
مسرتِ دلِ خیر النسا سلام علیک

رئیس شہر و دیارِ توکل و تسلیم
خدیو کشورِ صبر و رضا سلام علیک

گلِ حدیقۂ خیر البشر علیک صلوٰۃ
بہارِ گلشنِ آلِ عبا سلام علیک

ذبیحِ تیغ جفائے و قتیلِ دشنۂ کیں
شہیدِ خنجرِ جور و جفا سلام علیک

بطوع و رغبت خاطر نثار فرقِ شریف
نمودۂ تو براہِ خدا سلام علیک

بنامِ حق تو فدا گشتۂ شہنشاہا
بنامِ تست دو عالم فدا سلام علیک

بکربلا بکمالِ رضا و بس تسلیم
بلاکشِ ستمِ اشقیا سلام علیک

بیدا جدا بسرا پائے تو تنہا خواہم
سرازتن و تنت از سر جدا سلام علیک

تو لی کہ تا بقیامت زنند خلقِ خدا
بنام تو رخ و سر سینہ ہا سلام علیک

ورائے حبِ تو مانے وسیلہ در محشر
سوار دوش شفیع الورا سلام علیک

جدا ز درگہت از ہند عرضہ میداشت
بصدقِ دل و خلوصِ صفا سلام علیک

خوش آنکہ روضۂ پاکِ ترا شوم فائز
کنم طواف و بگویم شہا سلام علیک

صبور بندہ شرمندہ می کند تکرار
بصد ہزار صلوٰۃ و ثنا سلام و علیک

یہ ستم اور یہ جفا کب تک
آخر اس کی ہے انتہا کب تک

دلِ ناداں سنبھل کے باتیں کر
ماضی و حال کا گلا کب تک

بامیدِ حصولِ مطلبِ دل
دست منت کشِ دعا کب تک

پھر وہی صبح اور وہی پھر شام
وعدۂ صبح اور مسا کب تک

ہو کے معشوق عاشقانہ کلام
یہ سخن حیرت آشنا کب تک

آج تک جو کہا سو مان لیا
پھر یہ تسلیم اور رضا کب تک

کیجیے رحم مجھ پہ بہرِ خدا
یہ تحیر رہے گا کب تک

نہ صدا ہے نہ کچھ ہے دادِ سخن
شعر لکھا کر دل بھلا کب تک

صبا پرِ خستہ حال ہے بےچین
وعدہ ہو گا کہو وفا کب تک

کریں ضبطِ محبت ہم کہاں تک
دھواں آہوں کا پہونچا آسماں تک

ہمارے سوختہ دل کی سیاہی
نظر آئے تمھیں دیکھو جہاں تک

نظر بازوں کی نظروں میں سماؤں
تپِ غم سے ہوا لاغر یہاں تک

غمِ فرقت نے سینہ کو جلایا
پڑے ہیں لاکھ تبخالے زباں تک

وہاں بیچارہ قاصد کیا پہنچتا
جہاں قاصر ہوا وہم و گماں تک

ہزاروں تیر کی بوچھار جس پر
بچا ہے کوئی اوس دل کو کہاں تک

زبان کیوں روکتے ہو صاف کہدو
وہ ظاہر ہو جو آیا ہے زباں تک

جنازے پر بھی میرے وہ نہ آئے
تنفر ہے اونھیں مجھ سے یہاں تک

مے توحید کا پیاسا ہے صابر
اسے پہونچاؤ تم پیر مغاں تک

کریں غم کو نہاں یارب کہاں تک
کہ اب تو جل چکی ہیں ہڈیاں تک

دھواں بیتابی دل کا ہماری
زمیں سے اوٹھ کے پہونچا آسماں تک

ستایا ہے مجھے اہل زمیں نے
فغاں کیونکر نہ جائے آسماں تک

ہمارے قلب تیرہ کی سیاہی
نظر آیگی تم کو لامکاں تک

تجسس میں ترے موے کمر کے
گماں قاصر تھا میں پہونچا وہاں تک

پتہ تیرا نہیں ملنے کا ہرگز
تجھے ڈھونڈا کریں سب لامکاں تک

رہے ہر بات اپنی دل ہی دل میں
یہ اچھا ہے نہ پہونچے رازداں تک

پھرا صیاد سارے گلستاں میں
نہ پہونچا پھر بھی میرے آشیاں تک

مصیبت جو شب غم میں اوٹھائی
کریں اوس کو بیاں صابر کہاں تک

نالوں نے عندلیب کے دیدی چمن میں آگ
آہوں سے میرے لگ گئی چرخ کہن میں آگ

ہر رگ میں سوز ہجر کی ہر موئے تن میں آگ
میرا اگر گذر ہو تو لگ جائے بن میں آگ

کس برق وش کے شوق نے مرمر کے جینا دیا
اے طور لگ گئی تجھے کس کی لگن میں آگ

مرنے پہ بھی اگر اثرِ سوزِ غم رہا
لگ جائے کیا عجب ہے جو میرے کفن میں آگ

اے شعلہ رو کہیں تو وہ تیری زلف تو نہ ہو
بھر دی ہے جس کے رشک نے مشکِ ختن میں آگ

فرقت میں دیکھ دیکھ کے جلتا ہے جی مرا
گویا بھری ہوئی ہے گلِ نسترن میں آگ

اوس پائے نازنیں میں جو مہندی لگائیں غیر
لگ جائے کیوں نہ سن کے مرے تن بدن میں آگ

حالِ تپِ درونِ جو ہمارا بیاں کرے
لگ جائے نامہ بر کے زبان و دہن میں آگ

سُنکر غزل کہا یہ بہت نکتہ سنج نے
صابر لگے تمہارے مذاقِ سخن میں آگ

یوں آج ہم ہیں کوچۂ دلدار سے الگ
بلبل ہو جیسے تختۂ گلزار سے الگ

ابرو کی تیغ کو ترے جنبش اگر ہوئی
ہو وے گا سر ہمارے تنِ زار سے الگ

تارے ہی گنتے کٹتی ہے سونے کا ذکر کیا
ہے نامِ خواب دیدۂ بیدار سے الگ

حسرت بھروں کا خونِ تمنا نہ ہو خدا
عشاق کی نظر نہ ہو رخسار سے الگ

کیا خاک دیکھیں جلوۂ زیبائے رخ کو ہم
جبتک نقاب ہو نہ رخِ یار سے الگ

دل کیوں ہے تیرے ناوکِ دلدوز سے جدا
صیاد کیوں ہے مرغِ گرفتار سے الگ

اے ہمدمو جنون ہے سودائے زلف ہے
کہدو کہ چارہ گر رہیں بیمار سے الگ

وہ بے اثر سہی مگر اتنا رہے خیال
رہنا ہماری آہِ شرربار سے الگ

بھولے سے بھی نہیں کبھی صحت کی آرزو
رہتا ہے یہ خیال دلِ زار سے الگ

جب آستان پہ رہتے ہیں دن رات مدعی | ہم کیوں ہوں تیری سایۂ دیوار سے الگ

صابر ہم اوٹھکے پاس ہی بیٹھینگے بزم میں
کیا لطف اگر رہے نگہہ یار سے الگ

ہمنے دیکھی ہے جو اوسکی دلِ مضطر محفل | ہے وہ ہنگامۂ محشر کی برابر محفل
جب تیرے حسن کا جلوہ ہی زمانے بھر میں | کیوں نہو ذکر تیرا کیوں نہو گھر گھر محفل
تیری آمد کی خبر سن کے ہوا یہ عالم | شوق آمد میں ہوئی جامہ سے باہر محفل
دور ہو دور ہو کیا لطف اگر دور نہیں | بے حلاوت ہے بلا شیشہ و ساغر محفل
آپکی جنبشِ ابرو نے قیامت ڈھائی | آن واحد میں ہوئی کشتۂ خنجر محفل
زلفِ مشکیں کو ہلایا جو صبا نے آکر | مثلِ جنت کے ہوئی آج معطر محفل

جلوہ اوس رشکِ قمر نے جو دکھایا صابر
پرتوِ رخ سے ہوئی آج منور محفل

محو ہے یاد میں تیری دلِ بسمل قاتل | رات دن ورد زباں ہے اوسے قاتل قاتل
خونِ ناحق ترے دامن میں لگے گا ظالم | یہ مرے قتل سے ہوگا تجھے حاصل قاتل
خیر ہے قتل میں تاخیر ہوئی کیوں اتنی | کیا یکایک تجھے پیش آگئی مشکل قاتل
ایک ادا ہو تو بچاے کوئی اوس سے دل و جان | سچ تو یہ ہے کہ ہے ظالم ترا اک اک قاتل
عیدِ قرباں کا ہے دن کر یہ تمنا پوری | آنکر عاشق ابرو سے گلے مل قاتل
تیری شمشیر نے مقتل میں جسے مارا ہی | وصل سے کیوں نہ ہو مسرور وہ بسمل قاتل

ہاتھ اوس تیغ کا کھا کر یہ زباں سے نکلا
جان صدقے ترے قربان مرا دل قاتل

وہ ہی وہ پھر تو نظر آئے بھری محفل میں
کھینچ لے تیغ جو اپنی سر محفل قاتل

دست و پا باندھ دیں غمزوں از رسن سے مضبوط
دیکھکر میری تڑپ ہووے نہ بسمل قاتل

ہے ازل سے ترے صابر کو شہادت کا شوق
کاٹ لے بہر خدا اسکا سر محفل قاتل

لوگ کہتے ہیں کہ ہے عشق و محبت مشکل
صرف مشکل ہی نہیں بلکہ نہایت مشکل

اک وفا ہے جو زباں کو نہیں کھلنے دیتی
ورنہ شکوہ اوسے مشکل نہ شکایت مشکل

مرض عشق نے اس حال کو پہونچایا ہے
اب تو آساں بھی ہے ہر بات نہایت مشکل

یہ خوشی اونکی ہے اب جس پہ توجہ وہ کریں
نہ محبت اونھیں مشکل نہ عداوت مشکل

مصحف رخ کی زیارت ہو تو کیا کہنا ہے
ہے مگر اسے دل مشتاق یہ صورت مشکل

آپ کیا حسن پرستی کو سمجھتے ہیں مذاق
حضرت شیخ بہت ہے یہ عبادت مشکل

کیا سنائے اونھیں افسانہ کوئی صابر کا
چاہئے اسکو زباں ہے یہ حکایت مشکل

بے چین ہو گئے سنکے مری داستان دل
ڈھونڈھے سے بھی ملیگا نہ اب تو نشان دل

کس کو سنائیں جا کے یہ درد نہان دل
ہے کون جو سنے گا مری داستان دل

افسانہ ہے دراز بڑی داستان دل
صابر کریں گے آپ کہاں تک بیان دل

اے شاہ حسن تو جو سر رہگذر ملے
قرباں ہزار جان سے ہو کاروان دل

رخ کی جھلک دکھاؤ تو سینہ مین نور ہو
تاریک ہو رہا ہے ہمارا مکان دل

حالت ہے جو وفا کی نہ ہوگی کبھی وہ کم
سو مرتبہ کرے وہ اگر امتحان دل

مدت سے کوئی داغ ہے اپنے نہ کوئی زخم
بے ماہ و آفتاب کے ہے آسمان دل

قابو نہیں رہا فرس دل پہ اب مجھے
چھٹتی ہی میرے ہاتھ سے دیکھو عنان دل

آباد ہو جو تیرے قدم اسطرف کو آئیں
اوجڑا ہوا ہے یار مرا آشیان دل

کہتا ہوں صاف خواہ او نہیں ناگوار ہو
لب پر ہی میرے آج تو درد و فغان دل

صابر وہ ملتوی رہی کیوں حشر کے لئے
کر دیجئے بیان ابھی داستان دل

قطرہ قطرہ سے عیاں ہی کرم عز و جل
واہ کیا جوش پہ ہے طبع فیاض ازل

ہمکو تحقیق ہی رحمت ہی خدا کی اسدن
مژدۂ عام کہ چھایا ہے خوشی کا بادل

اللہ اللہ و فور طرب و جوش نشاط
طبل کی گونج کہیں ہی کہیں آواز دہل

ہی طرب خلق کو باقی نہیں اندوہ کا نام
ڈھونڈھتے پھرتے اگر رنج تھے ہیں لیکر مشعل

فرش سے عرش تلک آج ہیں سب محو نشاط
کوئی لکھتا ہے قصیدہ کوئی گاتا ہی غزل

آج اوس طفل کے ہی جشن ولادت کی دھوم
جو کہ باجبہت بلند آیا ہے از روز ازل

اوسکے طالع میں قران مشتری ماہ کا ہی
طالع خصم میں یکجائی مریخ و زحل

اوسکے بازو پہ ہے تعویذ دعائے مادر
حفظ باری سے بنا اوسکے گلے کا ہیکل

اوسکے قامت کو بھلا سرو سی کیا دوں تشبیہ
شعر کا اس سے ہوا جاتا ہی مضمون مہمل

دہن تنگ کا مضمون سمجھنا ہے محال
تاب نظارہ کسی طرح نہ لائے خورشید
پئے تسلیم اگر سرو کی گردن نہ جھکی
اوسکی باتوں میں خداداد حلاوت ایسی
باپ اوسکا جو ہی ممدوح جہان زینت خلق
وہ رئیس ابن رئیس ابن رئیس
نام نامی وہ ہی اوسکا کہ ہیں اوسکے دو جزو
اوسکا پھلدار کیا حق نے درخت امید
بارش ابر عنایت سے ہو یارب شاداب

زلف سر بستہ ہی ایک عقدۂ لاینحل
سہا مئے ابر کا جبتک کہ نڈالے آنچل
نہ کبھی پھول لگا اوسمیں نہ آیا کبھی پھل
ہی خجل جس سے نبات اور ہی شرمندہ عسل
تا ابد اوس پہ ہوں فضال خداوند ازل
دیتی ہے خلق خدا جسکی ریاست کی مثل
جزو ثانی ہے حسن اور ہے فاروق اول
شجر مطلب بدخواہ کو رکھا بے پھل
شاخ امید میں جو آج ہے نکلی کونپل

مختصر ہو نہیں سکتا یہ قصیدہ صابر
جیسے کوتاہ کبھی ہو نہ سکے طول امل

یاد میں شب بھر رہے بیدار ہم
آنکھ وا ہے اور ہیں بیدار ہم
ضعف سے آتنے ہوئے ہیں زار ہم
عین غفلت ہے یہ شب خوابی نہیں
نقد دل دیتے ہیں غم لیتے ہیں مول
پھول سے رخسار کیوں دکھلائے

تکتے تکتے ہو گئے دیوار ہم
تنگئے ہیں نرگس بیمار ہم
ہو گئے ہیں ساز کا سا تار ہم
وہ صنم آئے تو ہوں ہشیار ہم
روز جاتے ہیں سر بازار ہم
یاد میں شب بھر رہے خونبار ہم

سیرِ دنیا کی ہوس بھی مٹ گئی
زندگی سے ہو گئے بیزار ہم

آنکھ سے اوجھل ہوا رشکِ قمر
اوس کے غم میں ہو گئے بیمار ہم

اوس بتِ کافر کی آنکھوں میں بھلا
کیوں نہ پہنتے رشتۂ زنار ہم

حشر میں کیونکر نہوں گے سرخرو
ہیں مئے گلرنگ کے میخوار ہم

بادشاہی کر رہے ہیں فقر میں
مثلِ جسم با طالعِ بیدار ہم

حضرتِ صابر کا یہ فیضان ہے
ہیں خدا کے طالبِ دیدار ہم

رکھتے ہیں مشغلہ یہی حیرانیوں میں ہم
گنتے ہیں شب کو تارے پریشانیوں میں ہم

ڈالیں گے آج پاؤں میں زنجیرِ زلف کی
نکر رہیں گے آپ کے زندانیوں میں ہم

روزِ ازل سے قیدئ زنجیرِ زلف ہیں
پہنا ہے طوق ہو گئے زندانیوں میں ہم

آتے ہی ہوش پھر نہ ہوا ہمکو وہ نصیب
اک لطف پا رہے تھے جو نادانیوں میں ہم

جوشِ جنوں کا ہے یہ محبت میں اقتضا
اب زندگی گذاریں بیابانیوں میں ہم

پائیں گے ہم نہ عشقِ بتاں سے کبھی نجات
کیونکر رہیں گے عیش و تن آسانیوں میں ہم

جیسے جواں ہوئے ہیں یہ مصرع ہی وردِ لب
بیمثل و بے نظیر ہیں لاثانیوں میں ہم

پیشِ نظر ہے قامتِ موزوں جو آپ کا
مستانہ وار پھرتے ہیں جولانیوں میں ہم

رہتے ہیں بیخود و وادیِ ایمن کی سیر میں
دن کاٹتے ہیں عمر کے مہمانیوں میں ہم

اے زلفِ یار بہرِ خدا ہمکو یہ بتا
کب تک رہیں گے تیرے پریشانیوں میں ہم

صابر ہمیں نجات کی صورت بتائیے
کبتک رہیں بلا میں پریشانیوں میں ہم

جا کر ملیں گے آج بتِ بیوفا سے ہم — پہونچینگے در پہ یار کے پہلے صبا سے ہم
زنجیرِ زلف میں مجھے جکڑا ہی شوخ نے — پیچھا چھڑائیں کس طرح کالی بلا سے ہم
نا قدر سے خدا کبھی پالا نہ ڈالنا — تنگ آ گئے ہیں یار کے جور و جفا سے ہم
تجھسے گلا جفا کا ہو کیا اس سے فائدہ — شکوہ کرینگے حشر میں اپنے خدا سے ہم
لایا ہے شوقِ دید ہمیں کھینچکر یہاں — آنکھیں ملینگے آج تیرے نقشِ پا سے ہم
ہلتا ہے عرش تجھپہ ذرا بھی اثر نہیں — نادم ہیں نارسائی آہِ رسا سے ہم

تقدیر ہے جب ایسی تو ملکر کرینگے کیا
صابر نہ اب ملینگے کسی مہ لقا سے ہم

وہ مالکِ لوح و قلم و الاحشم عالی ہمم — آتا ہے شاہِ محترم یعنی رسولِ ذوالکرم
پیدا ہوا بدر الدجیٰ ظاہر ہوا نورِ خدا — از احتیاجِ غلہا ذاتش منزہ پاک قلم
پیدا ہوی جب شاہِ دیں حاضر تھی جبریلِ امیں — بوسہ دیا نعلین کو سر رکھدیا زیرِ قدم
بھیجا خدا نے ہر طرف بخشا یہ دنیا کو شرف — پہچان کر اوس شاہ کا کلمہ پڑھیں سب دمبدم
لائے مکاں میں جسگھڑی یہ بات دائی نے کہی — تعریف جسکی حق نے کی ہے یہ وہ شاہِ محترم
از پشتِ پا تا فرقِ سر ہر عضو ہی محبوب تر — رخسار ہیں رشکِ قمر روئے منور تبسم
روشن جبینِ مہ لقا ہے جسمیں نورِ کبریا — مثلِ الف نامِ خدا اوس پر ہی بینی مرتسم

چشمِ غزالی خوب تر خبر ہیں لگا کحل البصر
آہو خجل ہیں سر بسر اور نرگسِ باغِ ارم

جسمِ مطہر صاف ہی سینہ عجب شفاف ہی
دنداں و لب لعل و گہر اونکی چمک نورِ قدم

گیسوئے سلطانِ زمن عنبر پہ بھی ہیں طعنہ زن
قرباں ہی اون پر ختن سنبل ہیں کیا پیچ و خم

موئے مبارک آپکے شانوں پہ پہنچتے تھے پڑے
جب قصر ہوتے تھے کبھی بیشد بگوشِ پاکِ ضم

تاجِ نبوت زیبِ سر ملبوسِ شاہی زیبِ بر
رشکِ ملک فخرِ بشر مہرِ عرب ماہِ عجم

والشمس رخ کی آب ہی واللیل مو کی تاب ہے
فردوس فی رکی خاک ہے نامِ خدا لیے کیف و کم

در سینۂ مجروحِ او پنہاں ہزاراں آرزو
آں صابرِ آشفتہ دل تعریفِ احمدؐ زد رقم

اک بتِ بیداد گر سے دل لگا بیٹھے ہیں ہم
اپنے خویش و اقربا سب سے جدا بیٹھے ہیں ہم

اپنی ہستی خاک میں صابرؔ ملا بیٹھے ہیں ہم
عیش و عشرت چھوڑ کر جنگل میں آ بیٹھے ہیں ہم

لاکھ ہوں جور و ستم اب اوٹھنے والے ہم نہیں
آج بنکر تیرے در پر بے حجاب بیٹھے ہیں ہم

جب سے تجھسے رسم جوڑی اور سب سے توڑ لی
ایک جہاں سے ہوکے اب نا آشنا بیٹھے ہیں ہم

عذر کر دیں دل ندیں اب یہ تو ہو سکتا نہیں
آپکے سر کی قسم ایجان کھا بیٹھے ہیں ہم

وصل کی شب ہو میسر یا اجل آئے ہمیں
مانگنے اللہ سے اب یہ دعا بیٹھے ہیں ہم

یہ نہیں معلوم کیا انجام صابرؔ اسکا ہو
اون کی بزمِ ناز میں صبر آزما بیٹھے ہیں ہم

ایک ذرہ ناچیز ہیں روشن تو نہیں ہم
کیوں دیکھتے ہیں سب گلِ سوسن تو نہیں ہم

کر جوشِ جنوں ہم سے ذرا ہوش کی باتیں
کیوں نالہ کریں عقل کے دشمن تو نہیں ہم

آنکلے ہیں گلزار میں تفریح کی خاطر
کیوں آہ کریں بلبلِ گلشن تو نہیں ہم

کیوں حسن کی دولت کو چھپاتے ہو چلے آؤ
کچھ چھین نہ لینگے کوئی رہزن تو نہیں ہم

ہم دل کی عوض بوسہ گیسو تو نہ لیں گے
خیرات نہ لیوینگے برہمن تو نہیں ہم

صد چاک مرا قلب ہوگیا اس سے نتیجہ
ایسا نہ عمل کیجئے دشمن تو نہیں ہم

تم شکوۂ دشمن پہ کہو اوس سے یہ صابر
دشمن سے یہ فرمائے دشمن تو نہیں ہم

پشت پا سے سرِ خجلت نہیں اٹھتا اکدم
لے خبر جلد مری بہرِ خدا آشاہِ امم

مرغِ بسمل کی طرح خاک پہ غلطاں ہر دم
ایک فقط میں ہی نہیں بلکہ ہے سارا عالم

صوفی و شیخ و اکابر یہی کہتے ہیں بہم
ید قدرت سے ہوئی ہے تیری تصویر رقم

تیری تسبیح ملائک نہ پڑھیں کیوں پیہم
تو ہے محبوبِ خدا نور ترا نورِ قدم

شرفِ کون و مکاں ذات ہی تیری بخدا
تجھکو خالق نے کیا مالکِ عرشِ اعظم

تیرے جلوہ کی نمایش جو ہوئی مد نظر
اسلیئے عرش بنا فرش بنا لوح و قلم

ہے تمنا کہ تیرے روضہ کی جاروب کشی
موئے مژگاں سے کروں اور کہوں با دیدہ نم

خادمِ احمدِ مختار ہو خالق مجھکو
نار دوزخ سے بچا صدقۂ غوث الاعظم

جاں بلب یوں تپ فرقت سے ہے رنجور صبور
روشنی شمع کی جس طور سے ہو دن میں کم

خیال آیا نہ کیوں اس واقعہ کا کیوں ہیں اولجھن میں
مسہری پر وہ اپنے سوئیں ہم سوتے ہیں مدفن میں

شہید ناز کی تربت کو ٹھکراتے تو ہو لیکن
کہیں حسرت بھرے کی خاک لگجائے نہ دامن میں

تیری زلفِ مسلسل نے ہمیں قیدی بنایا ہے
پنھائی پانوں میں بیڑی تو ڈالا طوق گردن میں

مرے داغِ جگر کا نور ہے اندر سے باہر تک
جو ہے اک شمع مرقد پر تو ہے ایک شمع مدفن میں

کہوں کیا اور میں اللہ برقِ حسن کو سمجھے
لگا دی آگ اوس نے دن دہاڑے دل کے خرمن میں

ملیں تو کس طرح ہمکو ملیں فرصت بھی ہو اون کو
کبھی ہیں سیرِ گلشن میں کبھی ہیں بزمِ دشمن میں

الم کے یاس کے اندوہ کے حسرت کے حرماں کے
ہزاروں گل شگفتہ ہیں مرے سینہ کے گلشن میں

کہیں اب رازِ پنہاں قتل کا افشا نہ ہو جائے
لگا ہے خون کا دھبا یہ کیسا تیرے دامن میں

دل و جاں سے تصدق کیوں نہوں اس دلربائی پر

نگاہِ دور بیں پہونچی درِ جاناں کے روزن میں
چھپے تو میری آنکھوں سے کبھی یہ ہو نہیں سکتا
مرے تارِ نظر ہیں اے ستمگر تیری چلمن میں

اثر فریادِ بلبل میں کبھی وہ آ نہیں سکتا
مزہ جو بھر دیا ہے عشق نے صابر کے شیون میں

شکوۂ جور و جفا اے ستم ایجاد نہیں
ہم ہیں صابر ہمیں کچھ شکوۂ بیداد نہیں

اب بہت تن سے دلِ زار پہ بیداد نہیں
ڈھونڈھتی پھرتی ہیں نظریں ستم ایجاد نہیں

وادیٔ عشق میں کیا خاک سے لگے جی اپنا
کیونکہ وامق نہیں مجنوں نہیں فرہاد نہیں

اب یہ محرومیٔ قسمت سے ہوئی ہے حالت
خشک لب ہیں مرے اور طاقتِ فریاد نہیں

وصلِ جاناں ہو میسر تو ہو مجھ کو تسکیں
ہجرِ جاناں کی دوا کشتۂ فولاد نہیں

یا خدا جلوۂ دیدار سے مسرور ہو دل
رشکِ خورشید نہیں گھر مرا آباد نہیں

ہو کوئی تازہ عنایت تو کہیں کچھ منہ سے
پچھلے بوسوں کا مزہ اب تو ہمیں یاد نہیں

شکر ہے عاشق و معشوق ہیں یکجا دونوں
جمع ہیں بلبل و گل اور کوئی صیاد نہیں

بے حلاوت جو کٹی عمر نتیجہ کیا ہے
لطف کیا جبکہ ہم آغوش پری زاد نہیں

ہائے کیا ٹوٹ پڑا بیٹھے بٹھائے یہ غضب
آج پہلو میں ہمارے دلِ ناشاد نہیں

اب نہ کر دیر لگا دے رگِ جاں میں نشتر
ہرج کچھ اہیں تیرا اے مرے فصاد نہیں

ایک بار اور تڑپ کر ترا بوسہ لے لیں
اتنوائتی بھی سکت خنجرِ جلاد نہیں

دلِ صد چاک مرا شانہ بنا ہے صابرؔ
حلقۂ زلف میں اولجھا ہے وہ آزاد نہیں

آج اوسکے کان کی بنکر جو آئیں بالیاں
کون تھا جسکو دل و جاں سے نہ بھائیں بالیاں

ایک عالم ہے مسخر ایک دنیا ہے فدا
کان میں اوس دلربا کے جب سے آئیں بالیاں

بجلیاں قربان تیرے گرمیٔ رُخ پر ہوئیں
کان میں تیرے نظر جسوقت آئیں بالیاں

پرتوِ رُخ سے منور جسکے ہیں خورشید و بدر
حسن دونا رُخ پہ اوسکے آج لائیں بالیاں

چین ابرو میں پڑی جھنجھلا کے غصہ سی کہا
میرے ننگے کان میں اتبک نہ آئیں بالیاں

ڈالکر آنکھوں میں آنکھیں اوسنے یہ مجھسے کہا
کیوں نہ کندن سے مری تو نے جڑائیں بالیاں

داد بھی دینی ہوئی اوس گل کو میری ناگوار
ہاتھ رکھکر اوسنے کانوں پر چھپائیں بالیاں

کیا کہوں ضعفِ بصر کا حال ہمدم کیا کہوں
اوسکے کانوں میں نظر مجھکو نہ آئیں بالیاں

جب کہا اوسنے کہ وہ گم ہو گئیں لائی ہوئی
دونی قیمت دیکے میں نے پھر منگائیں بالیاں

زرگرِ عیار سے اتنا کہے جا کر کوئی
کیا بری کمبخت یہ تو نے بنائیں بالیاں

کہتے ہیں وہ لڑ جھگڑ کر کیوں منایا پھر مجھے
کیوں مجھے رسوا کیا پھر کیوں پنہائیں بالیاں

وصل میں صابرؔ سے پہلی بات اوسنے یہ کہی
خوب کانوں کو مرے تم نے منگائیں بالیاں

لگاؤ سرمۂ ناز اغ اپنی چشمِ جادو میں
سنوارو زلفِ عنبر بار بیٹھو میرے پہلو میں

نہ کعبہ سے علاقہ ہے نہ مسجد سے نہیں مطلب
جھکی ہے گردنِ تسلیم جب سے طاق ابرو میں

پہنکر پھول کا زیور کرو تم اپنی آرائش … بساؤ پیرہن بھی آج تم پھولونکی خوشبو میں

جفا کو اک طرف رکھو وفا کو اک طرف رکھو … کرو تم وزن ان دونوں کو آنکھوں کی ترازو میں

جو سچ پوچھو تو ہے اس سے مذاق زندگی قائم … نہ بل آوے کبھی اس تیغ جوہر دار ابرو میں

تن نازک میں جیسی نار کی ہے اور لطافت ہے … چنبیلی میں نہ بیلے میں نہ سوسن میں نہ شبو میں

تصور نے مژہ کے چین کب لینے دیا مجھکو … کھٹکتے ہی رہے کانٹے ہمیشہ میرے پہلو میں

نہ کیوں ہوں چار آنکھیں آہوئے وحشی کی ہے ناداں … لگا ہے خاک پا کا تیرے سرمہ چشم آہو میں

یہ آہ و گریہ و زاری تری بیکار ہے صابر
نہ آیا ہے نہ آئیگا کبھی وہ تیرے قابو میں

# سلام

ثنائے شاہ امم پر قلم اوٹھاتے ہیں … سلامی بار گراں آج ہم اوٹھاتے ہیں

یہ شاہ کہتے تھے اے بی بیو نہ گھبراؤ … خدا کی راہ میں کیا کیا نہ غم اوٹھاتے ہیں

اوٹھائے جاتے ہیں میداں سے سر شہیدونکے … گرے ہوئے گل نخل ارم اوٹھاتے ہیں

کہا یہ شاہ نے اعدا سے کچھ نہیں شکوہ … پڑا ہے وقت تمہارے ستم اوٹھاتے ہیں

طرح طرح سے ستاتے ہیں سنگدل اعدا … غضب کی سختیاں اہل حرم اوٹھاتے ہیں

کہا یہ حر نے کہ میداں میں آئے فوج شقی … ہم آج لڑتے ہیں تیغ آج ہم اوٹھاتے ہیں

غم حسین کا ہر اشک ہے در یکتا … ہم اپنے ہاتھ سے اے چشم نم اُٹھاتے ہیں

شقی یہ کہتے تھے بیمار پیر کہ و عشقی | ٹھہر ٹھہر کے جو عابد قدم اوٹھاتے ہیں
یہ کہہ کے حضرتِ عباس نے کمر باندھی | خدا کی راہ میں تیغِ دو دم اوٹھاتے ہیں
ہزار بار جہنم میں گر کوئی لائے | ہم اپنے سامنے سے جامِ جم اوٹھاتے ہیں

غمِ حسینؑ میں مصروف ہم ہیں صابر
ہزار حیف کہ دنیا کے غم اوٹھاتے ہیں

وہ تیری شان ہی علاء الدین | اپنا ایمان ہے علاء الدین
جو ترے آستاں پہ جاتا ہی | تیرا مہمان ہے علاء الدین
ملکِ ایماں ہی تیرے زیرِ نگیں | تو وہ سلطان ہے علاء الدین
اپنی کشتی کا ناخدا تو ہے | غم کا طوفان ہے علاء الدین
کیا کہوں اس سے بڑھکے کوئی بات | تو مری جان ہے علاء الدین
تیری خوبی کا شور سنتا ہوں | جس طرف کان ہی علاء الدین
درِ اقدس پہ اپنے بلوایا | تیرا احسان ہے علاء الدین
اپنا ہر شعر وصف میں تیرے | ایک دیوان ہے علاء الدین

تیرا کوچہ ہوا ور ہو صابر
اب یہ ارمان ہی علاء الدین

دیکھے اگر میں تمکو پاؤں | تمہ پہ تمہارے بل بل جاؤں
ہار رنگوں کا تجھکو پنھاؤں | عطر میں تورے کپڑے بساؤں

سندر صورت موہن مورت ۔ آنکھ سے اوجھل کیسے پاؤں
سرمگیں انکھیاں حور شمائل ۔ ہجر میں کب تک نیر بہاؤں
جنگل جنگل خاک اوڑاؤں ۔ جوگن بن پردیس کو جاؤں
رام کرے میں تجھکو پاؤں ۔ انکھین کی میں سیج بچھاؤں
خون جگر کا غازہ لاؤں ۔ مکھ پہ تمہارے رنگ چڑھاؤں
حسن کی دیبی تجھکو بناؤں ۔ طائر جاں کو وا پہ چڑھاؤں

کار نمایاں جب دکھلاؤں ۔
جگ میں صابر کیوں نہ کہاؤں

گرمی عشق سے ہم لقمہ جگر رکھتے ہیں ۔ جائے دل پہلو میں دیکھو تو شرر رکھتے ہیں
تیغ در دست پئے قتل وہ گر رکھتے ہیں ۔ ہم جگردار ہیں سینہ کو سپر رکھتے ہیں
عشق خوباں سے جو انسان حذر رکھتے ہیں ۔ عقل سے بہرہ نہ دانش سے خبر رکھتے ہیں
اوسکی ہم خاطر نازک سے خطر رکھتے ہیں ۔ نالۂ نیم شبی ورنہ اثر رکھتے ہیں
خفتہ بختی کا مرے کیا یہ ہی سوچی ہیں علاج ۔ وہ ہما کے مرے تکیہ میں جو پر رکھتے ہیں
دعوی عاشقی و شکوۂ غفلت ہیہات ۔ کہیں معشوق بھی عاشق کی خبر رکھتے ہیں
ہوگا قسمت سے کہیں جلوۂ دیدار نصیب ۔ للہ الحمد کہ ہم عزم سفر رکھتے ہیں
یہ تن زار ہوا موئے میان خوباں ۔ جسم ہم رکھتے ہیں جیسی وہ کمر رکھتے ہیں
ہم بھی ہیں روشنی بزم کہ استاد دلیر ۔ ہم پہ اک ذرہ نوازی کی نظر رکھتے ہیں

علی احسن کی سنے یہ قدر قرانی ورنہ — شعر گوئی کا سلیقہ نہ ہنر رکھتے ہیں

محوِ دیدارِ حسیناں ہی رہو تم صابر
یہ ہی کچھ مدِ نظر اہل نظر رکھتے ہیں

اوٹھ جاتی ہی جب اوس بت مغرور کی گردن — جھک جاتی ہی خود عاشقِ رنجور کی گردن
ہم کس لئے دیکھیں پری و حور کی گردن — صانع نے عطا کی ہی تجھے نور کی گردن
کیا ہو جو کہوں ڈالکے ہاتھ اونکے گلے میں — یہ گردنِ مینا ہے کہ ہے حور کی گردن
کرووں تیرے عارض پہ فدا پھول چمن کے — صدقے تری گردن پہ کروں حور کی گردن
تو مالک و مختار ہی کاٹ اسکو خوشی سے — حاضر ہے ترے عاشقِ دلگیر کی گردن
قدرت نے بنایا ہی اونھیں ہاتھ سے اپنی — تجلی کی کمر شعلہ کا منہ نور کی گردن
یوں کاٹ لیا تیغ سے قاتل نے مرا سر — جس طرح کوئی توڑلے زنبور کی گردن
وہ مستِ محبت ہوں کہ میں شیشہ کو سمجھا — میخانہ میں کل ساقئ مخمور کی گردن
جتنی بھی مے ناب ہی بہ جائیگی ساقی — ٹوٹی جو کہیں شیشۂ بلور کی گردن
غصہ میں جو ہو چیں بجبیں وہ ستم آرا — ہو خوف سے خم قیصر و فغفور کی گردن
قلقل سے نکلتی ہیں انا الحق کی صدائیں — یہ گردنِ مینا ہے کہ منصور کی گردن
فرہاد زخود رفتہ و دیوانہ تھا ورنہ — خسرو کا گلا کاٹتا شاپور کی گردن
اب تجھسے خدایا مری ہر دم یہ دعا ہی — ہو ہاتھ میں اوس بت مغرور کی گردن
کہنے کا جو حق تھا وہ ادا کر دیا ہمنے — کیا خوب ہی اس بحر میں مشہور کی گردن

ہر دم کی کاوش سے ترے تنگ ہوں ہیں بھی
نے کاٹ بھی نے صابرِ مہجور کی گردن

شگفتہ ہیں مرے داغِ جگر یوں کوئے جاناں میں
کھلے رہتے ہیں جیسے پھول گلشن اور گلستاں میں

تمہیں اے لختِ دل آنا ہی لازم چشمِ گریاں میں
نہیں کچھ قدر لعلوں کی رہیں جبتک بدخشاں میں

نکالے ہیں نکالے مانگ وہ جب اپنے بالوں کی
گماں کیونکر نہ ہووے کہکشاں کا ابرِ باراں میں

رہو تم بے خبر یاں عمر بھر یوں ہی گذر جاوے
الم میں یاس میں افسوس میں حسرت میں حرماں میں

بڑے لیل و نہار ایسے نہوں دشمن کے بھی یارب
نہ دن میں چین ملتا ہے نہ راحت شامِ ہجراں میں

ترے قد کا تصور تیرے دیوانہ کو رہتا ہے
نہ کیونکر صور کی آواز ہو زنجیرِ زنداں میں

رہوں گا اے جنوں تیرا ہی دامنگیر محشر میں
ہوئی ہاتھوں کی کوتاہی اگر چاک گریباں میں

ہم اپنا جیب و داماں پھاڑ کر ٹکڑے اڑا بیٹھے

بتا وحشت کہ ڈالیں ہاتھ اب کسکے گریباں میں

لگا کہنے جھجک کر سانپ نے من اپنا اوگلا ہے
پڑا عکسِ رُخِ تاباں جو اوس کا زلفِ پیچاں میں

ترا قد نخلِ طوبے ہے ترا گھر باغِ رضواں ہے
مزہ ہے سیبِ جنت کا ترے سیبِ زنخداں میں

نہیں اچھی نہیں اچھی کدورت خاکساروں سے
ذرا سوچو تو جی میں کچھ بھی ہے جز خاک انساں میں

ہوئے ہیں کشتۂ تیرِ مژہ صبا یہ وصیت ہے
بنے مدفن ہمارا سایۂ خارِ مغیلاں میں

اگر آبِ دہن ڈالے بت بے پیر پانی میں
تو پھر آبِ بقا کی کیوں نہو تاثیر پانی میں

جو وہ دھوئے گلے کی نقرئی زنجیر پانی میں
تو اوس سے موج کی ہو عزت و توقیر پانی میں

مری حق میں ہوئی ہی موج اک زنجیر پانی میں
ڈبو دینے کو لائی ہے مجھے تقدیر پانی میں

یہ تم خاکِ کفِ پا دھو کے پانی میں بہاتے ہو
کہیں برباد کرتا ہے کوئی اکسیر پانی میں

پڑا عکسِ لباسِ زعفرانی اوس کا دریا میں
نظر آیا مجھے اک خطۂ کشمیر پانی میں

لبِ دریا نہاتے میں جو میں نے غیر کو دیکھا
کہوں کیا جو مری حالت ہوئی تغیر پانی میں

کسی ہندو بچہ کی تیغِ ابرو کا ہوں میں کشتہ
بہانے کی مرے تم کیجیو تدبیر پانی میں

یہ خونِ عاشقاں پیارے نہیں ممکن کہ چھٹ جائے
ہزاروں بار تم دھویا کرو شمشیر پانی میں

بدن دھویا جو اوس سیمیں بدن نے آپ دریا سے
ہوا دھوکا ملایا ہے کسی نے شیر پانی میں

بہت چھیڑا بہت ہی فرق کیا ہنگام غسل اوس کو
نہ اوس سے بن پڑی کُل تو کوئی تدبیر پانی میں

ذرا صابر کی بھی آتش بیانی دیکھنا یارو
لگا دیتا ہے اک آتش دمِ تقریر پانی میں

ہیں یار تیری چشم کے بیمار ہزاروں
دکھلاتی ہے محشر تیری رفتار ہزاروں

زخمی ہوں خدنگِ نگۂ خوش نظران کا
سینہ میں نظر آتے ہیں سوفار ہزاروں

یہ تو ہی بتا تیرے لئے آئیں کہاں سے
اے جوشِ جنوں وادیٔ پُرخار ہزاروں

ہے قابلِ گردن زدنی ایک زمانہ
میں کیا ہوں تمہارے ہیں گنہگار ہزاروں

پہچان کے کشتہ کسی کافر کی نظر کا
مدفن پہ چڑھا جاتے ہیں زنار ہزاروں

مشتاق ہیں دکھلاؤ ذرا جنبشِ ابرو
بیٹھے ہیں شہادت کے طلبگار ہزاروں

ہے آرزوئے وصل پر امید نہیں ہے
اقرار ہیں دو چار تو انکار ہزاروں

اس پر بھی ادا ہو گا نہ شکرانۂ قاتل
گو ہیں دہنِ زخمِ تنِ زار ہزاروں

صابر اوٹھیں دل دو تو ذرا دیکھ کے دینا
اس جنس کے پھرتے ہیں خریدار ہزاروں

گو کمر کا نشان بدن میں نہیں
گفتگو کی جگہ دہن میں نہیں

کیوں نہ غربت اب اختیار کروں
نام الفت میرے وطن میں نہیں

تیری زلفوں کی مشک افشانی
ہند میں ہے مگر ختن میں نہیں

بلبلو سر پٹک کے مر جاؤ
آج وہ گلبدن چمن میں نہیں

کیا ہوا گر ہوا سفید لباس
ناز و غمزہ تو یاسمن میں نہیں

جس طرح بھاگتے ہو تم مجھ سے
ایسی وحشت کسی ہرن میں نہیں

بعدِ مردن یہ ہی جنوں کا اثر
تار باقی کوئی کفن میں نہیں

کیوں نہ مر جائیں تشنہ لب عاشق
بو نہ پانی چہِ ذقن میں نہیں

ہائے کس کس کا غم کریں صابر
دل تو دل جان بھی بدن میں نہیں

عاشقِ غمگیں کو ہوا ایسا محن
وائے بیدردی تری چرخِ کہن

ہائے کیوں پیدا ہوا یہ دل میں داغ
چاند کو میرے لگا کیسا گہن

کل جو دیکھا ہے تمنے اک گلزار میں
پھر رہا تھا اک بتِ نازک بدن

صاف رنگت وہ تمہاری کیا ہوئی
تھی خجل جس سے چنبیلی نسترن

نازکی ایسی کہ جس سے منفعل
نسترن بیلا جوہی اور یاسمن

یا خدا صابر پہ ایسا فضل ہو
دور ہو سب ہجر کا رنج و محن

اے مہ لقا زہرہ جبیں کو تجھے یہ کیوں آیا نہیں
اے حور وش نازک حسیں کو تجھے یہ کیوں آیا نہیں
شوخی میں تو ہی لاجواب اور حسن میں بے مثل ہے

تجھسا نہیں کوئی حسیں کوٹھے پہ کیوں آیا نہیں

تھا کیا سبب کچھ تو بتا مجھسے خفا کیوں ہوگیا
تجھ بن جئے کیسے حزیں کوٹھے پہ کیوں آیا نہیں

جب تو نہیں تو کچھ نہیں کیسا مکاں کیسا چمن
سب ہیچ ہیں نقش و نگیں کوٹھے پہ کیوں آیا نہیں

اِس صدمۂ جانکاہ کا صابر کے دل پر ہی اثر
ہی موت اوسکی بالیقیں کوٹھے پہ کیوں آیا نہیں

بھول کر اب نہ کبھو ہونگا دلِ مضطر دیکھو
اپنی تصویر ہی دیکھوگے تو بہتر دیکھو

بزم میں کیوں ہیں کم غیر کو اکثر دیکھو
نگہ ناز سے دونوں کو برابر دیکھو

رنگِ رُخ زرد ہے آئینہ تو لیکر دیکھو
ہیں جو کہتا تھا نہ دیکھو دلِ مضطر دیکھو

حسن یوسف کی حقیقت ابھی کھلجائیگی
اپنی تصویر سے تصویر ملا کر دیکھو

غیر اور غیر کی قسمت تو بہت اچھی ہے
مجھکو دیکھو مری تقدیر کا چکر دیکھو

مستحق ہم بھی ہیں اس لطف کے دشمن ہی نہیں
اس طرف بھی تو ذرا آنکھ اوٹھا کر دیکھو

دل لیا کرتا ہے اس طرح کسی کا کوئی
اپنے سینہ پہ ذرا ہاتھ تو رکھکر دیکھو

چارہ گر دیکھ چکا زخمِ جگر داغِ جگر
درد کہتے ہیں جسے اوسکو تم آکر دیکھو

دل پہ موجود ہے عاشق کا یہ سر ہی حاضر
جسکو چاہو اوسے مٹی میں ملا کر دیکھو

کیونکر آسکتی ہی آواز تمھاری مجھ تک
میں بہت دور ہوں چلمن تو اوٹھا کر دیکھو

کیا عجب بزم میں صابر کو ملے یہ موقع
اوس کو بیٹھا ہوا تم اپنی برابر دیکھو

ہو لیا ذکر عدو پھر وہی ہر بار نہ ہو
تیر یوں مار ستمگر کہ نمودار نہ ہو
یہ تو کہتا نہیں میں حشر کا اقرار نہ ہو
اسطرح بھی تو کسی دن مرے گھر آ ظالم
لاغری دیکھ کے اپنی یہ خیال آتا ہے
دل نکلکر مرے پہلو سے گیا ہی اوس سمت
جسکو بیہوش ہوئے دیکھ کے موسیٰ سر طور
سچ ہی دیوانوں کی قسمت کا سہارا ہی یہی

مجھ سے تمنے کہیں اس بات پہ تکرار نہ ہو
دل کا دل ہی میں رہے دل کے مگر پار نہ ہو
لیکن اوسدن بھی اگر آپ کا دیدار نہ ہو
آنکھ میں قہر نہ ہو ہاتھ میں تلوار نہ ہو
موت آئے تو کہیں دیکھ کے بیزار نہ ہو
وہ کہیں جرم محبت میں گرفتار نہ ہو
وہ کہیں آپ کا ہی جلوۂ دیدار نہ ہو
کس سے سر ماریں اگر آپ کی دیوار نہ ہو

تیر ماریں کہ وہ تلوار ہو کچھ بھی صابر
نالہ ممکن نہیں اون کے پس دیوار نہ ہو

تپ ہجراں نے شب و روز جلایا مجھکو
رخ پر نور کا جلوہ نہ دکھایا مجھکو
ملکِ دیں کے تجھے اللہ نے جلوے بخشے
ہاتھ سے اپنے پلا جام تصوف ساقی
باغباں گلشنِ دیں کا ہی تو پھر دیر ہی کیا

شربتِ وصل کسی دن نہ پلایا مجھکو
مثل موسیٰ کے نہ مدہوش بنایا مجھکو
ہجر کیونکر ہو بھلا تیرا گوارا مجھکو
اب تو للہ دکھا دے ید بیضا مجھکو
پھول کچھ گلشن اسلام سے دلوا مجھکو

مثلِ آہو مجھے وحشت ہے نہ روکے کوئی
چشمِ محبوب کا ہر وقت ہی سودا مجھکو

ہی مرے سامنے تصویر مرِ جاناں کی
اب نہ لیجائے کوئی جانبِ صحرا مجھکو

چشمِ الطاف و کرم پر ترے صدقے جاؤں
لخلخہ زلفِ معنبر کا سنگھایا مجھکو

دل فدا تجھپہ کروں جان کروں تجھپہ نثار
نظر آجائے اگر صورتِ زیبا مجھکو

ہیں ملک ناصیہ فرسا درِ اقدس پہ مدام
نظر آیا یہ ترا رتبۂ والا مجھکو

وعدہ اوس شوخ نے سو بار کیا ای صابر
باولی سے کبھی پانی نہ پلایا مجھکو

حسن کو چمکا رہا ہے گوکھرو
قلب کو تڑپا رہا ہے گوکھرو

زخم دل میں لے رہا ہی چٹکیاں
کیا مزہ دکھلا رہا ہے گوکھرو

میری آنکھوں کا بنا ہے طوطیا
یہ غضب کیوں ڈھا رہا ہے گوکھرو

قلب مضطر کی الٰہی خیر ہو
خنجرِ غم لا رہا ہے گوکھرو

رقصِ بسمل کا تماشا دیکھئے
آج کیا تڑپا رہا ہے گوکھرو

اوس بتِ بیدادگر کو دیکھئے
راہ میں پھیلا رہا ہے گوکھرو

زخمِ دل میں ہو رہی ہی پھر خلش
رنگ اپنا لا رہا ہے گوکھرو

مہر تو خورشید ہی جس سے تجلی
نور اوس سے پا رہا ہے گوکھرو

دلربا ہی ہر ادا اوس شوخ کی
دور سے چمکا رہا ہے گوکھرو

نور سے کیسا منور ہے جہاں
کیا جھلک دکھلا رہا ہے گوکھرو

وحشتِ غم میں آبلے دل کے مرے
نوک سے برما رہا ہے گوکھرو

نوک سے میرے جگر کو چھید کر
مرغِ دل پھڑکا رہا ہے گوکھرو

خستہ جان و زار و لاغر جانکر
کیا قیامت ڈھا رہا ہے گوکھرو

گرمیٔ دل کی دوا اچھی ملی
پیسکر وہ لا رہا ہے گوکھرو

صابر خستہ جگر کے قلب سے
داد ایذا پا رہا ہے گوکھرو

ہوئی ہے سخت مشکل بندشِ مضموں بیاں ہمکو
ذرا ہمدم بتا تو ہی نشانِ بےنشاں ہمکو

کدورت دل میں رکھتے ہو یقیں وعدہ کا ہو کیونکر
تمھارے سوئے ظن نے کر دیا ہے بدگماں ہمکو

ابھی آہوں سے نالے کو کریں ہم درہم و برہم
مگر ہے خاطرِ احباب پاسِ دوستاں ہمکو

نتیجہ یہ تو نکلا وحشتِ دل سے کہ دنیا میں
بتاتا ہے ترا عاشق ہر اک پیر و جواں ہمکو

جگر میں داغ دل میں درد اشکِ سرخ آنکھوں میں
یہ کوئی زندگانی ہے کہ جینا ہے گراں ہمکو

جنابِ عشق کی سرکار کی یہ سب عنایت ہے
جو بلبل کو دیا نالہ تو چشمِ خونفشاں ہمکو

ہمارے اونکے آج اتفاق کا یہ فیصلہ ٹھہرا
کہ ہم آرام جاں لکھیں تو وہ بیخانماں ہمکو

مطالع بوسۂ لعلِ شکر خا کی تمنا ہے
اگر دل کے عوض دیجے تو اے جانِ جہاں ہمکو

کہا اونھنے یہ دل میں ہے کہ ہم بھی دل کسیکو دیں
تو کیا جلدی سے کہتے ہیں کہ دیجے مہرباں ہمکو

نہ وہ دل ہی رہا باقی نہ وہ آزادیاں صابر
غزل لکھیں سنائیں یہ بھلا فرصت کہاں ہمکو

جب تجھی کو تہ ہوا ہوگا اثر پھر کسکو
ہم سنا ئینگے بھلا درد جگر پھر کسکو

تو جبا س حُسن کے ہوتی ہوئی پردہ میں چھپے
ہم کہیں تیرے سوا رشک قمر پھر کسکو

چارہ گر جب میرے پہلو سے چلا جائیگا
میں دکھاؤنگا بھلا داغ جگر پھر کسکو

کیا رہی بات جو تیرے ہی نہ ٹپکے آنسو
اپنے نالوں کا دکھا ئینگے اثر پھر کسکو

رخ تاباں سے نہ اوٹھیگا اگر تیری نقاب
نظر آئے گا بھلا نور سحر پھر کسکو

میرا مرنا تو ہی آسان یہ مگر مشکل ہی
وصل ہوگا ترا منظور نظر پھر کسکو

ہم اگر دیکھنے والے نہیں اسکے تو بتا
اپنے انداز و کھاتی ہے کمر پھر کسکو

نامرادی کے جو پھل ہمکو عطا کرتے ہیں
نخل امید کا دیں گے وہ ثمر پھر کسکو

کچھ غرض جب نہیں صابر کے دل مضطر سے
ڈھونڈھتا ہے یہ ترا دزد نظر پھر کسکو۔

کسکی شوریدہ سری کی ہی قسم دیکھو تو
اون کا کچھ حال نہ لکھدے یہ قلم دیکھو تو

اک دل زار یہ کتنے ہیں ستم دیکھو تو
جان محزوں یہ ہیں کس درجہ الم دیکھو تو

دل ہیں درد آنکھوں میں آنسو ہیں جگر میں سوزش
عشق میں ہو چکے ہیں اس حال کو ہم دیکھو تو

فرق کچھ گبر و مسلماں میں نہیں ہے باقی
دیر ہے او نکی گلی یا کہ حرم دیکھو تو

منع تم کرتے ہو جس کوچہ کے جانیکے لئے
شیخ صاحب ہے وہی باغ ارم دیکھو تو

جب چھری حلق یہ رکھتا ہوں تو اک گوشہ سے
کوئی کہتا ہے ذرا راہ عدم دیکھو تو

اوسپر اتنک ہیں مرے خون کی چھینٹیں موجود
کھینچکر میان سے تم تیغ دو دم دیکھو تو

آج یہ سننے میں آیا ہے کہ وہ مرتا ہے
صابرِ خستہ کی حالت کو صنم دیکھو تو

دیدۂ غور سے اگر دیکھو
داغِ دل دیکھکر وہ ہنستے ہیں
جان دینا نہ خوب رویوں پر
یہ کسی طرح سے نہیں رکتی
ہے بجائے دل ایک قطرۂ خوں
آج وہ سیے لیے آئے ہیں

پارہ پارہ مرا جگر دیکھو
زخم خنداں کا ہی اثر دیکھو
اس میں ہے جان کا خطر دیکھو
خون بہاتی ہے چشم تر دیکھو
نہیں باور تو چیر کر دیکھو
کششِ آہ کا اثر دیکھو

زیست سے ایسی فائدہ صابر
جان سے سیر ہو تو مر دیکھو

جائے حسرت ہے کہ دل میں شمع کا پروانہ ہو
جسکو جل جانیکی اوسکے خاک بھی پروا نہ ہو
اک بتِ کافر ادا کا دل میں ٹھہرا ہے مقام
وائے دینداری کہ کعبہ اسطرح بتخانہ ہو
یہ تیری زلفِ مسلسل ہو گئی زنجیرِ پا
ورنہ دل ایسے کو دیکر کیوں کوئی دیوانہ ہو
تیری آنکھیں بوسہ لیتی ہیں تیری گردنکا یوں
بوسہ زن جیسے صراحی پر لبِ پیمانہ ہو
سلکِ دنداں کے تصور میں چھوڑ دونگی دم
اشک جو آنکھوں سے نکلے گوہرِ یکدانہ ہو
ناصحو بیوجہ بک بک کر نہ میرا مغز کھاؤ
میں ہی دیوانہ سہی تم تو بڑے فرزانہ ہو

قاتلِ عالم کو دل صابر دیا صد آفریں

مجمعِ عشاق میں تم بھی بڑے مردانہ ہو

تسلیم ہے کہ حور نہیں رشکِ حور ہو
لیکن خدا کی شان کا ادنیٰ ظہور ہو

مانگو دعا کہ روزِ جزا ہے ذوالمنن
بخشے ہمارا آپ کا جو کچھ قصور ہو

سرمہ لگا ہو آنکھ میں رخ پر ہو نقاب
تم اس طرح جو آؤ تو آنکھوں میں نور ہو

میرا ہی قول کیا ہے زمانہ سے پوچھ لو
مخلوق کہہ رہی ہے کہ تم پُر غرور ہو

آرام کر رہے ہیں وہ پہلو میں غیر کے
قابو میں کس طرح سے دلِ ناصبور ہو

جتنی تمہارے ظلم کی شہرت ہے خلق میں
کچھ اس میں شک نہیں ہے تم ایسے ضرور ہو

جو رنگ دے رہی ہے تری چشمِ مست میں
صابر کو اس شراب سے کیا کیا سرور ہو

رخِ پُرنور میں خورشید و قمر کا جلوہ
لب و دنداں میں ترے لعل و گہر کا جلوہ

زلفِ مشکیں شبِ یلدا کی دکھاتی ہے شبیہ
چمنِ حسن میں ہے نورِ سحر کا جلوہ

گلِ نرگس کا ہے نقشہ تری چشمِ جادو
تیرے مژگاں سے عیاں تیر کی پر کا جلوہ

حور جنت میں خجل قاف میں ہو جیسی پری
نظر آیا ہے ہمیں ایسے بشر کا جلوہ

آتے ہی تیرے تصور نے یہ رنگت بدلی
داغِ دل میں نظر آیا گلِ تر کا جلوہ

نیزہ بازو نکی ہیں پلٹن صفِ مژگاں تیری
وہ دکھاتی ہیں ہمیں تیر و تبر کا جلوہ

آہِ سوزاں سے نہ کیوں نور رہے عالم میں
دلِ صابر میں ہے اخگر کا شرر کا جلوہ

خلق سے مہدیٔ دوراں کے ہی گلشن قصبہ
ہمکو آتا ہے نظر پھولوں کا خرمن قصبہ

قسمتے نور کے ہیں آج ہے روشن قصبہ
نور سے احمد نوری کے ہے گلشن قصبہ

شور یہ شرق ہسے تا غرب مچا ہی ہر سو
کیا سجاوٹ ہیں ہی مشغول ہمہ تن قصبہ

صوفی و شیخ و اکابر کی تمنا ہے یہ ہی
دم نکلجائے یہیں اور بنے مدفن قصبہ

گل تمنا کے پچنے جو کوئی در پر آئے
شاخ گل پیر ہے پھولا ہوا گلشن قصبہ

کیوں نہو مہدی دوراں کا ہی دور آخر
اوسکی منظور نظر ہے بنے گلشن قصبہ

صابر خستہ جگر کی یہ دعا ہو مقبول
ساتھ ایمان کے اوٹھو اور بنے مدفن قصبہ

ہیں داغ بھرے سینہ میں انجم سے زیادہ
اور دیدۂ خونبار ہے قلزم سے زیادہ

نغمہ سے سوا ہیں تیری چھاجن کی صدائیں
خلخال کی آواز ترنم سے زیادہ

کچھ منہ سے نہیں کہتے وہ کرتے ہیں اشارے
تکلیف اونھیں ہوتی ہے تکلم سے زیادہ

اب صبر کرو غم نہ کرو مرگ عدو کا
اس بات کا ہی رنج ہمیں تمسے زیادہ

اس جوش میں اے سوز نہاں آگ لگادی
ہم تنگ ہیں اشکوں کے تلاطم سے زیادہ

آدم سے چھٹا خلد یہ ادنےٰ تھا کرشمہ
جنس اور بری کون ہی گندم سے زیادہ

کچھ روز سے بڑھی ہیں جو اوس بت کی نگاہیں
ہے جور فلک اوسکے تظلم سے زیادہ

ہر بات ہی اوس شوخ کی اعجاز مسیحا
چاہے تو دکھائے وہ اثر قم سے زیادہ

ناصح کی نصیحت پہ ہلانے لگے گردن

## صابر کوئی نادان نہیں تمسے زیادہ

چلو دیکھو تماشا آج کیسا نورِ رحمت ہے — منور شہرِ دہلی ہے وہاں قندیلِ قدرت ہے
نظامِ ملک و دیں بخشا ہے خالق نے لقب تجھکو — وہاں کا انتظام اچھا جہاں تیری نظامت ہے
ہمیں ہے آرزو کسکی خدا شاہد کہ ہے تیری — ہمیں کسکی محبت ہے ہمیں تیری محبت ہے
بہت سے اہلِ دل دیکھے بہت سے پارسا دیکھے — یہ کسکی شان و شوکت ہے جو تیری شان و شوکت ہے
بہت مشتاق ہوں دیکھوں رخِ پُر نور کا جلوہ — بسا ہے شوق آنکھوں میں تمنائے زیارت ہے
دکھا پھر خدا اب اوسکو اعجازِ مسیحائی — ترے الطاف کا محتاج بیمارِ محبت ہے
ترے صدقے بلبلِ دل کو بھلا کیوں کر نہ ہو تیرا — گلِ گلزارِ خوبی ہے گلِ گلزارِ جنت ہے
پڑے ہیں پیچ وہ جو اپنے سلجھائے نہ سلجھینگے — کچھ ایسی دل کو تیرے گیسوئے پرخم کی وحشت ہے
مسیحا دم کہا میں نے تو کیا بیجا کیا میں نے — کہ تیری باولی تو چشمۂ خفقانِ صحت ہے
چمک اے شمعِ رحمت جلوہ گاہِ نازنیں اپنی — وہ تجھپر جلکے مر جائیں یہ پروانوں کی قسمت ہے
مرض آسیب کا ہو دور تیرے فیضِ رحمت سے — بلا لے رشکِ عیسیٰ قلبِ مشتاقِ زیارت ہے

تصورِ چشمِ جاناں کا جو دامنگیر ہے صابر
مثالِ آہوئے صحرا مجھے دن رات وحشت ہے

کیا بتاؤں تجھے کب سوزِ نہاں سوکھ گئی — بدنصیبی سے زبانِ وقتِ فغاں سوکھ گئی
تر و تازہ جو کلی ہمکو نظر آتی تھی — تیرے آتے ہی وہ اے بادِ خزاں سوکھ گئی
تیری جدت کی بدولت یہ غضب ٹوٹ پڑا — کہاں تک اب تو مری سوزِ نہاں سوکھ گئی

تونے جسدم سے گلِ عارض کو چھپایا ہمسے
گریۂ وآہ کی فرقت میں ہوئی یہ شدت
ہی وہاں مدنظر آج مرے قتل کا وقت

نخلِ اُمید کی جڑ جانِ جہاں سوکھ گئی
چشم تر سوکھ گئی میری زباں سوکھ گئی
یہ خبر سنکے مری جان نہاں سوکھ گئی

مانگتا ہی پڑی منحت کو صابر ہمسے
جب مؤذن کی زباں وقت اذاں سوکھ گئی

وہ کبھی یوں نہ دل مرا لینگے
پہلے دو چار کو دکھا لینگے

پوچھتے کیا ہو آپ کیا لینگے
تیرے دامن کی ہم ہوا لینگے

تیز چلتے ہیں وہ تو چلنے دو
دو قدم پر ہی اونکو جا لینگے

وصل کی ضد جو کی تو ہنس کے کہا
ہم قسم تیرے سر کی کھا لینگے

گر پڑوں کیونکر اونکے قدموں پر
حشر اس بات پر اوٹھا لینگے

دل کو پہلو میں ہمنے کیوں پالا
ہم سزا اسکی آپ پا لینگے

ہم جو پہونچینگے بزم خوباں میں
رنگ اپنا وہیں جما لینگے

لاکھ دو لاکھ مہ جبینوں میں
چھانٹ کر ایک دلربا لینگے

جام پر جام دیجئے اچھا
ہم کو کیا آپ ہی سنبھالینگے

مرد تھا وہ ازل میں جسنے کہا
عشق کا بار ہم اوٹھا لینگے

بس نہ ہوگا نہ گریہ وزاری
ہم نہ جبتک تجھے ہنسا لینگے

جام مے اپنے ہاتھ سے وہ دیں
ہم تو ہم شیخ و پارسا لینگے

یہ تماشا بھی دیکھتے جاؤ
ایک ہچکی دم فنا لینگے

جان لیجائیگی وہ تیغ جفا
لاش کو اقربا اوٹھا لینگے

ہم ترستے رہیں بنگے مقتل میں
جب وہ تیغ ادا اوٹھا لینگے

غیر کو اس کا کیا سلیقہ ہے
تیری باتوں کا ہم مزا لینگے

جائیے جائیے بہت اچھا
جان دیدینگے زہر کھا لینگے

جان ہی دل ہی دین و ایمان ہی
کہئے انمیں سے آپ کیا لینگے

کر کے انکار بوسہ صابر سے
یہ تو کہئے کہ آپ کیا لینگے

آج آکے عذر کل کے نہ آنیکا کر گئے
ناکامیوں سے دامن امید بھر گئے

اغیار اب تو یار کے دل سے اتر گئے
یہ بات سنکے حضرت دل عرش پر گئے

وہ وقت نزع سامنے ہو کر گذر گئے
جسکی نہ تھی امید وہ احسان کر گئے

ناکامیوں نے اپنی نہ چھوڑا وہاں بھی ساتھ
پہونچا جو انکے گھر تو سنا میرے گھر گئے

دیکھا جو ماہتاب کو اللہ رے یہ رشک
وہ منہ چھپا کے بام سے اپنے اتر گئے

میرے سوال وصل پہ جھنجھلا کے یوں کہا
تجھسے تو سیکڑوں اسی حسرت میں مر گئے

تیور تھے کس غضب کے تری چشم شوخ کے
تیر نگاہ دل کا مرے کام کر گئے

دونوں کی لطف و عشق میں نیت بدل گئی
ہم بوسہ لیکے دل وہ چرا کر مکر گئے

چاہا کسیکی زلف کو اچھا کیا بگر
ہستی سے آپ حضرت دل کیوں گذر گئے

صبا یہ جان تو کہ تمہارا عروج ہے
دشمن اگر نگاہ سے اونکی اُتر گئے

مرے سینہ میں ہیں پنہاں نظر سے ہیں نہاں کانٹے
الٰہی دل ہی دل میں لے رہے ہیں چٹکیاں کانٹے

خیال نوک مژگاں کیوں مجھے صحرا میں آیا ہے
اوڑادینگے ابھی دامن کی میرے دھجیاں کانٹے

سنا یہ قیس کو کہتے ہوئے میدان وحشت میں
نہ ہوں مجھسے جدا تا حشر میرے مہرباں کانٹے

ذخیرہ خار غم کا ہے ہمارے سینہ و دل میں
جلاتے ہیں وہ اعدا کو کہ ہیں آتش فشاں کانٹے

نہیں جب سے میسر اوس بت گلرو کا نظارہ
نظر میں ہیں مرے سب غنچہ و گل باغباں کانٹے

نہ بھیجا کر عدو کو روز تو پھولوں کے گلدستے
ہمارے حق میں کیوں بوتا ہے تو اے بدگماں کانٹے

کہیں ایسا نہ ہو وہ شعلہ رو مجھ سے مکدر ہو
بنیں حق میں مرے یارب نہ یہ آہ و فغاں کانٹے

نہ آیا پاس کوئی بھی میرے دشت مصیبت میں

ہوئے ساتھی اگر میرے تو میرے مہرباں کانٹے
چھڑی اک زر وجب سے یار کے ہاتھوں میں دیکھی ہے
نظر آتی ہیں مجھ کو شاخہائے زعفراں کانٹے
نہیں ان کے سوا غمخوار کوئی وحشت وحشت میں
اگر کچھ ہیں تو در پردہ ہمارے رازداں کانٹے
نکل کر خار زار وحشت دل سے کہاں جائیں
ادھر کانٹے ادھر کانٹے یہاں کانٹے وہاں کانٹے
مرا کھٹکا لگا رہتا ہے ایسا ہر گھڑی اوسکو
بچھا دیتا ہے اوس کوچہ میں شب کو پاسباں کانٹے
جنوں میں کیا بُرا معلوم ہوتا ہے یہ پیراہن
اوڑا دیں جیب و دامن کی ہمارے دھجیاں کانٹے

"میرے صحرا کے مونس ہیں بچھے الفت ہی کانٹوں سے
مکانے کیوں کوئی صابر جہاں تلوے وہاں کانٹے

رہتا ہے کیوں تصور زلف دوتا مجھے
بڑھنے دیا نہ راہ گذر میں ذرا مجھے
آئیگی خوش نہ باغ ارم کی ہوا مجھے
زخمی ہوں برق حسن تجلی کا چارہ گر

یہ کیسی آلگی ہے الٰہی بلا مجھے
کیا نقش پائے یار ہے زنجیر پا مجھے
باد صبا نہ کوئے بتاں سے اڑا اب مجھے
کافور شمع طور سے مرہم بنا مجھے

اوگ گئے ہیں نخلہاے مغیلاں مزار پر
مژگاں کا بعد مرگ بھی کھٹکا رہا مجھے

ساقی کے ہاتھ سے جو گرا ساغر شراب
آئی شکست شیشۂ دل کی صدا مجھے

اے ہجر یار سر پہ قیامت تو آ چکی
معلوم پر ہوئی نہ تری انتہا مجھے

لکھتا ہوں وصف موئے میان و دہان یار
کیا کیا نہ علم غیب خدا نے دیا مجھے

لاشہ کو میرے ڈھونڈتے پھرتے ہیں اقربا
تیغ نگہ بھی ہو گئی تیغ فنا مجھے

صابر وہ لاغری ہے کہ آتا نہیں نظر
سو بار آکے ڈھونڈھ گئی ہے قضا مجھے

دل پہ کھچنے کی بھی تدبیر ہوئی جاتی ہے
کیوں کشیدہ تری تصویر ہوئی جاتی ہے

آتے آتے وہ مرے در سے پھرے جاتے ہیں
منحرف کیوں مری تقدیر ہوئی جاتی ہے

ایسے ناکام سے بھی کام نکلتا ہے کہیں
کب مری آہ کی تاثیر ہوئی جاتی ہے

شوق اوس شوخ کے قدموں پہ گرا پڑتا ہے
آرزو ہے کہ بغلگیر ہوئی جاتی ہے

آپ اغیار کے مہمان ہوئے جاتے ہیں
سچ مری خواب کی تعبیر ہوئی جاتی ہے

سنتے جب نالہ کیا تو بت کافر نے کہا
کہیں پتھر پہ بھی تاثیر ہوئی جاتی ہے

سحر کرتی ہے یہ اعجاز بیانی کس کی
بات کی قلب میں تاثیر ہوئی جاتی ہے

دوں پیامی کو کہاں تک میں زبانی پیغام
گفتگو قابل تحریر ہوئی جاتی ہے

یہ غرض ہے مجھے کل آپ نہ دیکھیں زندہ
دیکھئے اب وہی تدبیر ہوئی جاتی ہے

ترک معشوق فریبی نہ کرو تم صابر
کم بہت قوت تسخیر ہوئی جاتی ہے

ہوا ہی بام پر آج اپنے بے نقاب کوئی
آدا اوڑا کے نہ لیجائے آفتاب کوئی

جو قتل غیر سے کرتا ہی اجتناب کوئی
ہمیں کو مار کے ہو داخلِ ثواب کوئی

نظر کے سامنے ہے ایک نور کی تصویر
یہ واقعہ ہی کہ میں دیکھتا ہوں خواب کوئی

جفائے چرخ کا شکوہ ہے ہم غریبوں کو
مجال ہی جو کرے آپ سے خطاب کوئی

جواب بات کا ملنا تو ہی بہت دشوار
مرے سلام کا دیتا نہیں جواب کوئی

مرے نصیب کی قائم ہی جتنے دن گردش
جہاں میں ہو نہیں سکتا ہی انقلاب کوئی

سنا کے وہ مجھے دشنام پھر یہ کہتے ہیں
زبان کھینچ لیں ہم دے اگر جواب کوئی

اسی کا نام ہے دل سوزی و وفاداری
تمہارے عشق میں جل جلکے ہو کباب کوئی

اوٹھائیں ہاتھ تو ناکامیاں یہ کہتی ہیں
دعا تمہاری نہ اب ہوگی مستجاب کوئی

سوال آپ کا عشاق نے سنا لیکن
امان جانکی پائے تو دی جواب کوئی

چلے ہیں آپ جو یوں اوٹھکے حضرتِ واعظ
بتوں کا ذکر تو گالی نہیں جناب کوئی

فراقِ یار میں ہے گو نہ بیخودی درکار
نہیں ہی لطف کا خواہاں تری شراب کوئی

مزا تو جب ہی یہ ہو طرز دلبری صابر
کہ دلکے ساتھ ہی لیجائے اضطراب کوئی

کون و مکاں میں نور کا جس کے ظہور ہے
محبوب برگزیدہ رب غفور ہے

ہر امتی کو وجد ہے محو سرور ہے
ہر نخل ہر شجر میں محمد کا نور ہے

موسیٰ کو جن تجلی حق پر غرور ہے
احمد کی ذات میں بھی اوسی کا ظہور ہے

شانِ محمدی کا یہ ادنےٰ ظہور ہے
مسجد میں سر جھکائے ہوئے کوہ طور ہے

ہو دل میں یاد اور ہو آنکھوں کو جستجو
وہ بادۂ نشاط بہ جامِ سرور ہے

خالق نے اونکو رتبۂ قربت عطا کیا
مسلم نہیں ہے عقل سے یہ جسکے دور ہے

لعنت کا طوق اس لئے ابلیس کو ملا
منکر ہوا وہ سجدے سے اوس کا قصور ہے

محشر کے روز دامنِ رحمت میں ہوئیگا
امیدوار اس کا دل ناصبور ہے

اللہ رے شفیعِ امم کی عنایتیں
صابر کے دستِ شوق میں دامانِ حور ہے

تکرار بھی کرتے ہیں باہم مرے نالے
محشر جو ہے منظور نظر تجھکو تو ڈھالے

گھبراؤگے جس وقت سنوگے مرے نالے
ایسا نہ ہو پڑ جائیں کہیں صبر کے لالے

مخلوق یہ ہی کہتی ہے سنکر مری حالت
کس طرح کوئی عاشقِ غمگیں کو سنبھالے

ہر وقت نئے جور نئی قسم کے شکوے
افسوس پڑے ہم بڑے کمبخت کے پالے

وہ کافرِ بدکیش ہوا جان کا خواہاں
گھبرا گئے ہم اب تو خداوند بچالے

گر حسن کی دولت میں ہی منظور ترقی
میں چاہنے والا ہوں تیرا مجھسے دعا لے

کہنے کو میرے مان ہٹا دستِ تعدی
مجھسے نہیں ملنے کے تجھے چاہنے والے

جب تو نہیں پہلو میں تو کیا جینے کی لذت
اس جینے سے بہتر ہے خدا مجھکو اوٹھالے

ہے ایک ہزاروں میں تیرا چاہنے والا
صابر کا کہا مان لے صابر کی دعا لے

اونہیں بزم دشمن سے فرصت نہوگی | کبھی اون کی اور میری صحبت نہوگی
ملے گا نہ اب چشم و ابرو کا بوسہ | کبھی چشم لطف و عنایت نہوگی
مروں گا تیرے در سے ٹکرا کے سر کو | جو آنکھوں کے آگے وہ صورت نہوگی
مجھے شام غم کی بدولت جہاں میں | میسر کبھی صبح عشرت نہوگی
پڑے جو کہیں اوسکو سن غور سے | بجا ہوگی یہ جا نصیحت نہوگی
بھلائیگا ہم کو جو تو اپنے دل سے | تو پھر ہمکو تیری بھی الفت نہوگی
مٹا دوں گا ہستی جو الفت میں اپنی | تیرے دل میں کیا پھر بھی وقعت نہوگی
ملے گا نہ کیا آج بھی بوسہ لب | کہو آج بھی میری دعوت نہوگی
تیرے رخ سے اور پھول سے کیا علاقہ | یہ نرمی نہ ہوگی یہ نکہت نہوگی
نکالی کسی نے اگر دل کی حسرت | جنوں اور وحشت کی شدت نہوگی
ہزاروں ہی الفت کے بیمار ہونگے | کسی کی بھی میری سی حالت نہوگی
سمجھ لے کہیں بھی جہاں میں نہوگا | میرے دل میں جب تیری حسرت نہوگی
وہ کہتے ہیں حوروں کی تعریف سنکر | یہ نقشہ نہ ہوگا یہ صورت نہوگی

سہا جس مصیبت کو مجنوں نے صابر
وہ تیری سی ہرگز مصیبت نہوگی

پھر وہ ہی نازل بلائے آسمان ہونیکو ہی | قبلۂ حاجات اپنا مہرباں ہونیکو ہی
حضرت اشفاق کا دل شادماں ہونیکو ہی | صابر ناکام اوس کا میہماں ہونیکو ہی

المدد صبر و تحمل سخت مشکل آپڑی ‏— آج میدان ستم میں امتحاں ہونیکو ہے

وائے بیدردی تیری چرخ کہن افسوس ہے ‏— گلشن عشرت میرا وقف خزاں ہونیکو ہے

اے فلک بے مہریوں کو اپنی چھوڑ دے ‏— دیکھ اب برباد میرا خانماں ہونیکو ہے

دم نکلجانے میں بس اب کوئی دم کی دیر ہے ‏— آج اک عالم ہمارا نوحہ خواں ہونیکو ہے

ہم بھی سر آنکھوں سے ہیں تیار جانیکے لئے ‏— کب روانہ سوئے یثرب کارواں ہونیکو ہے

کل کے وعدہ کی بنا پر ہمکو جس پر ناز تھا ‏— آج وہ قسمت نصیب دشمناں ہونیکو ہے

شوق سے کہدو کریں شور و فغاں سب اقربا

صابر خستہ جگر اب بے نشاں ہونیکو ہے

تلووں میں میرے یارب ہیں بیشمار کانٹے ‏— کیتک کوئی نکالے پروردگار کانٹے

مژگان و رخ یار اوس کے روز ازل سے اب تک ‏— قربان گل رہے ہیں اور جاں نثار کانٹے

دل نے کہا جگر سے پیکاں ہیں مجھ میں لاکھوں ‏— ان کو کوئی نہ چھوتا ہیں پر ہزار کانٹے

سوزن کی طرح دلمیں پیوست ہو رہے ہیں ‏— کیونکر کوئی نکالے ہیں نوکدار کانٹے

اوسکی مژہ کے ہوتے عاشق کو کیا کمی ہے ‏— سینہ میں لاکھ پھانسیں دلمیں ہزار کانٹے

محفل میں پھول اوسنے اغیار نے جو مانگے ‏— نکلا میری زباں سے بے اختیار کانٹے

اس کے اوجاڑنے کی کیوں فکر ہو کسی کو ‏— ہیں اپنے آشیاں میں بس تین چار کانٹے

زنداں سے چھوٹ کر ہم پہونچے جو دشت غم میں ‏— روئے ہیں پاؤں پڑ کر کیا زار زار کانٹے

صحرا میں ہر شجر سے یہ درد مجھکو کہنا ‏— میرا یہ ایک دامن اور بیشمار کانٹے

تلووں کی جو ہوئی ہی حالت وہ کیوں نہ ہوتی
کھائی ہوئی تھی ان پر مدت سے خار کانٹے

نوکِ مژہ نے اوسکی یہ کیا ادا دکھائی
کچھ دل ہی دل میں کاٹے کچھ دل کے پار کانٹے

مژگاں کو دیکھکر تم پھبتی کہو یہ صابر
ظالم تجھے ملے ہیں کیا مستعار کانٹے

زمیں سے عرش تک پھیلا ہوا کیوں نور حرمت ہے
منور قبرِ نوری پر کوئی قندیلِ قدرت ہے

ملائک جبہ سا ہوتے ہیں اوسکے آستانہ پر
یہ رتبہ احمدِ نوری کا ہے یہ شان و شوکت ہے

تصدق نور نوری پر نہو کیوں جان عاشق کی
عجب سانچہ میں ڈھالا ہے عجب تصویر قدرت ہے

زباں سے میری کیا تشریح ہو اوصافِ نوری کی
وہ سروِ گلشنِ دیں ہے گلِ گلزار جنت ہے

غرض کیا کافروں سے اور بدینوں سے کیا مطلب
جو ہیں دیندار اون کا پیشوا ہے اور حضرت ہے

پڑا ہے نور کے تاروں کا سہرا تیرے مرقد پر
بھلا یہ قدر کسکی اور کسکی شان و شوکت ہے

یہاں کیا اور وہاں کیا ہر جگہ ہیں قدر داں تیرے
زمیں پر تیری عزت ہے فلک پر تیری رفعت ہے

تمنا ہے جو دم نکلے تو روضہ پر ترے نکلے
میرا ہادی مرا رہبر میرا مرشد ہے حضرت ہے

نہاں ظاہر میں آنکھوں سے مگر باطن میں نظروں میں
ہماری شام فرقت بھی خدایا شام وصلت ہے

تیرے پیرو رہینگے اور کرینگے پیروی تیری
اوسی پر ہم بھی راضی ہیں جو خالق کی مشیت ہے

نہیں ہے مجھسا ناکارہ کوئی تیری غلاموں میں
نہ دانا ہے نہ بینا ہے نہ صورت ہے نہ سیرت ہے

خدا کی تجھپہ رحمت اور ہمپر ہے تری رحمت
ترے فیضِ کرم سے موجزن دریائے رحمت ہے

مریضِ ہجر ہے صابر تپِ غم سے بچے کبتک

یادو شربت دید ارجودار وسے صحت ہے

مقدرت انسان کی کیا اور کیا انسان ہی
شاہ اسمٰعیل کا باللہ یہ فیضان ہے
گرچہ دنیا میں بہت حافظ بہت قاری مگر
مثل اسکے کوئی قاری ہو تو دکھلائے فلک
اپنی قسمت کے یلا گرداں ہیں اسحاق و نظیر
آج اصغر۔ اختر۔ اطہر کیوں نہوں محو نشاط
البشیر و مہدی دوراں نہوں کیوں شادماں
سب عزیزوں دوستوں سے ہے یہ میری التجا
آنکہ اس نعمت عظمیٰ سے مالا مال ہوں

سب ایں اوس صانع کے جلوے سب خدا کی شان ہی
مصطفیٰ اس شان کا جو حافظ قرآن ہے
سب سے اعلیٰ سب سے افضل مصطفیٰ کی شان ہی
رات دن گردش میں ہے چکر میں ہی حیران ہے
اون کا بیٹا اور بھتیجا حافظ قرآن ہی
مصطفیٰ اون کا جگر ہی دل ہی اونکی جان ہی
خالق اکبر کا اوس پر فضل اور احسان ہی
ختم اٹھائیسویں رمضان کو قرآن ہی
نام نامی اس کتاب پاک کا قرآن ہی

وضعداری شرط ہے تو اوسکو پورا کیجئے
صابر خستہ سے جیسا عہد اور پیمان ہے

دیکھ لے خوب کہ ہے زخم جگر کی بتی
فاتحہ خوانی کو جسوقت وہ گلرو آئے
جل رہا ہے مرے سینہ میں کلیجہ میرا
دیکھکر شیخ کی دستار کو میں نے یہ کہا
شمع رو تجھکو کہا میں نے تو کیا جھوٹ کہا

دم نکل جائیگا فصاد جو سر کی بتی
میرے مرقد پہ سلگتی ہو اگر کی بتی
اون کے گھر میں سلگتی ہی اگر کی بتی
نئی بندش کی ہی یہ آپکے سر کی بتی
کیسی روشن ہی ترے نور کے گھر کی بتی

باغ میں اپنے جو قندیل جلانا چاہو
ڈالنا بلبلِ گلزار کے پر کی بتی

آج ہے پیشِ نظر قامتِ بالا اونکا
گھر میں روشن ہی میرے نور سحر کی بتی

حسن و لسوز کا فانوس نہیں مجلس میں
رنگ دکھلائے گی کیا زخم جگر کی بتی

پردہ رُخ جو اوٹھادے مہ زرشک خورشید
حشر تک گل رہے فانوس قمر کی بتی

یوں ہی صابر بھی جلا سوز غم فرقت سے
جس طرح جلتی رہی آپ کے گھر کی بتی

روئے جو ہجر یار میں بیباک ہو گئے
شستہ ہوئے ہم ایسے کہ بس پاک ہو گئے

رسوا بھی ہم ہوئے آوارہ گرد بھی
یارب خدا کا شکر ہے چالاک ہو گئے

باقی نہیں ہے نالۂ بلبل میں گر اثر
کیوں باغ میں گلوں کے جگر چاک ہو گئے

محفل میں اوس کا خنجر ابرو جو ملگیا
لاکھوں ہی قلب اور جگر چاک ہو گئے

تھا ما حصل جو عشقِ بتاں کا وہ ملگیا
دنیا سے اور دیں سے ہم پاک ہو گئے

ممکن نہیں جو اوس گلی میں پڑے رہیں
صابر اب ایسے ہم خس و خاشاک ہو گئے

کمر اوسکی عیاں ہے یا نہاں ہے
یہ کیسا فرقِ نازک درمیاں ہے

لکھوں کس طرح وصف شعلہ رویاں
زبانِ خامہ پر بھی الاماں ہے

تصور میں لیا تھا بوسۂ یار
نزاکت دیکھیے اب تک نشاں ہے

تہ گیسو ہے اون کا روئے تاباں
کہ بادل میں مہ کامل نہاں ہے

سیہ بالوں میں اوسکے مانگ سیدھی — دلیل رشک خط کہکشاں ہے

وہ رخسارہ وہ خط وہ قد بالا — گل و ریحان و سرو بوستاں ہے

ہم اور بلبل بہ ہوں کیوں دونوں صدقے — وہ گلرو غنچہ لب غنچہ دہاں ہے

چھپاؤں کس طرح راز نہاں کو — کہ جو دل میں ہے چہرہ سے عیاں ہے

برا مت مانیو پھر تم بھی ناصح — مرے منہ میں بھی اے صاحب زباں ہے

## غزل صابر لکھو اب دوسری اور
## اگر یاروں کا قصد امتحاں ہے

لب نازک پہ تل مہر دہاں ہے — کہ یہ خضر رہ گمگشتگاں ہے

غم دلدار جو دل میں نہاں ہے — مرے جی میں بلائے آسماں ہے

مرے زخموں میں جو نوک سناں ہے — پئے شکرانہ قاتل زباں ہے

دہن وا ان تنگ میرا دل بیاں تنگ — مرے اونکے یہ نسبت درمیاں ہے

ہوئی تاب و تواں مدت کی رخصت — مگر باقی ابھی تک امتحاں ہے

کسی سے کہہ نہ دوں راز محبت — خموشی اس لئے مہر دہاں ہے

کہوں کیا حالت سوز محبت — جگر میں آگ ہے اور دل تپاں ہے

گدائے کوچۂ جاناں ہے جو شخص — وہی شاہنشہ ہندوستاں ہے

ہم اک بوسہ پہ دیتے ہیں دل و جاں — یہ ارزانی ہماری کیا گراں ہے

اوٹھیں جو پوچھنا ہے اوس سے پوچھیں — ہمارا دل ہمارا رازداں ہے

ہمیں بھی آج ہے شوقِ شہادت
اگر قاتل کو شوقِ امتحاں ہے

یہاں تک ناتوانی نے کیا پست
کہ مجھکو بیضہ مورِ آسماں ہے

جسے کہتے ہیں دل وہ دل نہیں ہے
شرر ہے شعلہ ہے برقِ تپاں ہے

دل وجاں کرچکے ہم دونوں صدقے
مگر اتنا کہ وہ ہمسے بدگماں ہے

وہی ابرو وہی مژگاں وہی ہیں
وہی دل ہے وہی تیر و کماں ہے

دکھاتا ہوں ابھی جوہر وفا کے
مرا سر اور تیرا آستاں ہے

اوسیکی یاد ہے ہردم وہی ذکر
اوسیکے واسطے گویا زباں ہے

دلِ ناداں کی نادانی ہے صابر
جو وہ سرگرم فریاد و فغاں ہے

نیک ہوتے رہیں دنیا میں عمل گر ہمسے
تو خفا ہو نہ کبھی خالقِ اکبر ہمسے

خلشِ دردِ جگر سے ہی نہایت بیچین
جب ہو تسکین ہم آغوش ہو دلبر ہمسے

حسرتیں دل کی نکلجائیں مزا آجائے
ہو بغلگیر جو اک دن وہ ستمگر ہمسے

آپنے ابروئے پرخم سے اشارہ جو کیا
نوک کی لینے لگا آپ کا خنجر ہمسے

ہم ہیں دیکھے ہوئے رفتار کسی گلرو کی
چال کیوں چلنے لگا فتنۂ محشر ہمسے

کہہ رہی ہے یہ کسی عارضِ روشن کی چمک
نہ ہوں بھولے سے مقابل مہ و اختر ہمسے

خوف یہ ہے کہ کیا تمنے جہاں میں کیا کیا
پوچھ بیٹھے نہ کہیں داورِ محشر ہمسے

زخمِ دل کے ابھی انگور بندھے بھی تو نہیں
چھیڑ کیوں کرنے لگا آپکا نشتر ہمسے

یوں ہوئے محو کہ اتنا بھی ہمیں یاد نہیں ۔ لے گیا کون خدایا دل مضطر ہمسے
اپنے کیسہ سے چمکتی تھی سنہری گتی ۔ تا نگ بیٹھے نہ کہیں وہ بت رنگر ہمسے

گرمیٔ حسن جلاتی ہے جگر کو صاحب
داغ رکھتے ہیں بہت شعلۂ واخگر ہمسے

## نوحہ وفات دختر تسلیمان حسین صاحب

مجھ سے کوسوں دور فرحت ہوگئی ۔ سرورِ دنیا سے رخصت ہوگئی
وائے بیدردی تری چرخ کہن ۔ وصل کی شب شام فرقت ہوگئی
عمر بھر کی سب کمائی لٹ گئی ۔ یا خدا کیسی یہ کلفت ہوگئی
سب قبیلہ مضطر و بیچین ہے ۔ آنکھ سے اوجھل وہ صورت ہوگئی
نام کے عاشق تھے جسکے والدین ۔ دور آنکھوں سے وہ صورت ہوگئی
تیری ماں کو کسطرح سے آئے چین ۔ غم سے اوس کی زار حالت ہوگئی
نالہ و آہ و بکا دن رات ہے ۔ سوکھ کر کانٹے کی صورت ہوگئی
دیدۂ پُر نم سے ہیں دریا رواں ۔ روتے روتے اب یہ حالت ہوگئی
ساتویں تاریخ اکتوبر کو حیف ۔ سروری داخل بجنت ہوگئی
یا خدا تو بخشدے اوسکے گناہ ۔ زندگی میں سب اذیت ہوگئی
نور سے کردے منور اوسکی قبر ۔ تیری اوسکی اب تو قربت ہوگئی

جنندم آئے جو قبر میں منکر نکیر
دور اوسکے دل سے ہیبت ہوگئی

سروری کے حق میں صابر یہ کہو
وہ اخیل گلزار جنت ہوگئی

بہت شعلے نکلتے ہیں ہمارے قلب مضطر سے
بہینگے آج شاید گرم آنسو دیدۂ تر سے

کسیکے کہنے سننے سے ٹھہر جائے شب فرقت
نہیں ہی ہمکو یہ امید اپنے قلب مضطر سے

کچھ ایسا جوش فریاد و فغاں ہی آجکل یارب
وہ ہے تنگ ہم بیزار اپنے قلب مضطر سے

ہمیں دشنام دلواکر نکلواتے ہو دربان سی
اوٹھاتا ہی کبھی عاشق کو کوئی اسطرح در سے

رکاوٹ ہے جو اوس ابر کرم کو کچھ نہیں پروا
بچھا سکتا ہوں میں دل کی لگی کو دیدۂ تر سے

صدا تکبیر کی سنتے ہیں جب منہ پھیر لیتے ہیں
ہوئے ہیں اسقدر منکر وہ اللہ کے گھر سے

گلہ جور و جفا کا تجھکو کیوں ہی صابر ناداں
بجائے گوشت اونکا دل بنا ہی سخت پتھر سے

## نوحہ انتقال چودھری محمد خیرالدین صاحب مرحوم

تو سامانِ سفر در ماہِ رمضان ساختی رفتی
مرا در آتشِ سوزانِ ہجر انداختی رفتی

دمِ رفتن نہ کردی انتظارِ صابرِ غمگیں
سمندِ عزم خود بر روئے میدان تاختی رفتی

بساطِ مہر گسترده چپے تو آشنا باتت
بیارانِ قدیمی نردِ الفت باختی رفتی

چنین رفتن نبود از تو توقع ہیچگہ مارا
بفرقِ دوستان بارِ الم انداختی رفتی

بمن نگذاشت باقی ذرہ سوز فراق تو
بساں شمع سرتا پائے من بگداختی رفتی

نوازش ہا امیدم بود از ذات خیر الدین
تو بے پروا ز استغنا مرا نشناختی رفتی

سر بالیں نشستہ صابر محزوں ہمی گوید
زبے رحمی قد موزوں نہ باز افراختی رفتی

معلوم نہیں کہ دل میں کیا ہے
کیا جانئے کس پہ مبتلا ہے

عارض نہیں شانِ کبریا ہے
قامت نہیں قدرتِ خدا ہے

گذرا ہے ادھر سے سرو قد کون
ہر برگ جو ہاتھ مل رہا ہے

ہے شکوۂ جورِ چرخ بیجا
گردوں سے کسی کو کیا ملا ہے

آنکھوں سے رواں ہیں اشکِ خونیں
الفت کا یہ تیری خوں بہا ہے

پھر یار ہے برسرِ عنایت
پھر نالے نے کچھ اثر کیا ہے

کھل جائے نہ رازِ بیمثالی
آئینہ وہ آج دیکھتا ہے

صابر یہ غزل یہ رنگ مضموں
سب فیضِ طبیعت رسا ہے

نگاہ لطف گلرویاں میں وہ تاثیر ہوتی ہے
کہ گویا دیکھتے ہی بلبلِ تصویر ہوتی ہے

وہ گلرخ سرو قد گل گشت کو جائے تو دیکھیں گے
کہ باہم قمری و بلبل میں کیا تقریر ہوتی ہے

ہے اے دل شکوۂ بیداد خوباں محض نادانی
یہی ہوتا ہے سرگشتہ جہاں تقدیر ہوتی ہے

عوض بوسے کے وہ اک خستہ دل کو قتل کرتے ہیں
وگرنہ قابلِ تقصیر ہی تعزیر ہوتی ہے

ہو اسطلوب اگر طالب تو اُسکا کیا تعجب ہے
مقام عبرت و حیرت ہے تو بھی کچھ ڈرا ظالم
تصور میں ترے سر پیٹتا ہے تیرا دیوانہ

کہ آہ عاشقاں میں ایسی ہی تاثیر ہوتی ہے
ترے دیوانہ کو تعذیر بے تقصیر ہوتی ہے
ذرا مصروف غل جب پاؤں کی زنجیر ہوتی ہے

نہیں ہے سہل عشق اوس ابروے پرخم کا اے صابر
کہ پہلے اس جگہ گردن تہہ شمشیر ہوتی ہے

دست رنگیں دکھا دیا کسنے
ناز و انداز و غمزہ بچپن میں
ہے جو آئینہ محو حیرانی
تم ہی منصف ہو اب خدا کیلئے
خلش خار غم تو کچھ بھی نہ تھے
سرو کو اپنے سایۂ قد سے

دل میں شعلہ لگا دیا کسنے
تجھکو ظالم سکھا دیا کسنے
رخ انور دکھا دیا کسنے
حرف الفت مٹا دیا کسنے
پھر مرا خوں بہا دیا کسنے
بید مجنوں بنا دیا کسنے

چشم میگوں کی یاد میں صابر
جام غفلت پلا دیا کسنے

نہ پھل پائیگی یہ کچھ گلستاں سے
جبیں سے چشم سے لب سے دہاں سے
پھرے ناکام ہم سارے جہاں سے
ہمیں بھی ان سے یہ نسبت ہو جیسے

عنادل کو حصول آہ و فغاں سے
مجھے بوسہ تو دو چاہو جہاں سے
جواب اوس شوخ کا لائیں کہاں سے
مسی کو لب سے لب کو رنگ پان سے

تن لاغر بفرطِ ناتوانی
کرو باتیں ذرا منہ کو تو کھو لو

مشابہ ہے ترے موئے میاں سے
شکر برسائے کچھ تنگ وہاں سے

بھلا ہو چین کیوں کر دل کو صابر
طبیعت تنگ ہے جور بتاں سے

اب تو اسی رشک نے مارا مجھے
خنجرِ قاتل ترا بھرتا ہوں دم

شانہ مشاطہ ہے آرا مجھے
کرنے دے دم بھر تو نظارا مجھے

اب تو نظر آتا ہے ہر دم نیا
دم ذرا لینے دے او اضطراب

حضرتِ دل طور تمہارا مجھے
تو نے تو اب اور بھی مارا مجھے

مجھکو تو اب زیست بھی طوفان ہے
دل میں ہی رکھوں گا جو کچھ ہو سو ہو

اس سے تو بہتر ہے کنارا مجھے
ہجر کا غم دل سے ہے پیارا مجھے

تیغِ نگہ نے مجھے بسمل کیا
دیکھئے کس گھاٹ اوتارا مجھے

صابر دیوانہ کی بڑ ہے یہی
کاکلِ خمدار نے مارا مجھے

روئے جاناں کا اگر جلوہ مہ کامل میں ہے
برقِ سوزاں کی چمک گر خنجرِ قاتل میں ہے

عرش کا تارا مرا ہے داغ میرے دل میں ہے
مرغِ بریاں کی پھڑک میری دلِ بسمل میں ہے

چشمِ ابرو کے اشارہ سے ہوا افشا یہ راز
اسکو نخوت اسکو وحشت خوب ہے نیرنگ عشق

عاشقوں کو لطفِ خلوت آپکی محفل میں ہے
مضطرب یہ وحشت میں وہ چین سے محمل میں ہے

تو بہ تو بہ کس مصیبت میں پھنسی جان حزیں
کیا قیامت آگئی کیسی سیاہی تل میں ہے

کل نہیں پڑتی کسی کروٹ کسی پہلو قرار
کس مصیبت میں یہ دل ہے جان کس مشکل میں ہے

کیا چمکتا ہے کیا دمکتا ہے واہ رے جوش شباب
جلوۂ گل رخ میں ہے روغن تمہاری تل میں ہے

مصحف رخ جسکی قرآں میں صفت نازل ہوئی
یہ تو بتلائے کو کسے پارہ میں کس منزل میں ہے

ظاہر و باطن تمہارے حسن کی وہ قدر ہے
قدر گوہر جس طرح سے دامن ساحل میں ہے

جان صابر نذر ہے لے شوق سے پامال کر
مبتلا کس واسطے تو فکر لاحاصل میں ہے

دُر دنداں پہ جو صدقے دُر یکتا ہو جائے
زلف مشکیں پہ تصدق شب یلدا ہو جائے

مشک نافہ میں چھپے پیچ میں آئے سنبل
موئے پیچاں کا اگر وا کبھی جوڑا ہو جائے

چاہ کنعاں میں گرے یوسف مصری جاکر
سامنے اوسکے جو تیرا رُخ زیبا ہو جائے

انگلیاں کاٹ لے حیرت سے زلیخا اپنی
گر مقابل میں کبھی وہ گل رعنا ہو جائے

سانپ لوٹیں مرے سینہ پہ ڈسیں کالے ناگ
جب کبھی پیش نظر زلف چلیپا ہو جائے

آپ کی ابر عنایت سے اگر ہو بارش
نخل امید ہمارا ترو تازا ہو جائے

تنگی جان پہ صابر کے غم فرقت میں
اینتو اوس شوخ کا دیدار خدایا ہو جائے

عجب قیمتے اوٹھاتا ہے یہ دور چرخ زنگاری
سیاہ رنج و غم کی ہو رہی ہے آج طیاری

ہمارے سر سے سایہ در مشفق کا اوٹھتا ہے
جگر شق ہوتا ہے جو خون آنکھوں سے ہے جاری

نکیرین آکے پوچھیں قبر میں تم کس کی امت ہو
تو لفظ احمدِ مرسل زباں پر اوس کے ہو جاری

ابوبکرؓ و عمرؓ عثمانؓ و حسنینؓ و علیؓ زہرا
کریں پیشِ خدا ملکر تمھاری سب طرفداری

حضورِ فاطمہ تم جاؤ جدم باغِ جنت میں
برستا ہو تمھارے سر پہ ابرِ رحمتِ باری

کہیں یوں غوث الاعظم خالق اکبر سے اے مولا
ہمارے اک مریدِ خاص کی آتی ہے اسواری

کریں تاکید یوں اچھے میاں حوران و غلماں پر
کرو تم قصر جنت کی بڑی کوشش سے طیاری

تمھارے سر پہ چمکے آفتابِ قادری ہر دم
فرشتے حشر میں پوچھیں کہ ہے یہ کس کی اسواری

ابو البرکاتؒ شاہ حضرتِ حمزہ کہیں حق سے
خدیجہ ہے مریدوں میں ہمیں سب سے سوا پیاری

تمھارے سر پہ رکھیں دستِ شفقت احمدِ نوری
کریں ہر وقت جنت میں تمھاری نازبرداری

خداوندا بحقِ اپنے حبیبِ پاک کا صدقہ

دو عا مقبول ہو صابر کی جائے یہ بگوں ساری

مجنوں کی آہ سرد جو کرتی اثر کبھی
یوں زندگی وہ اپنی نہ کرتا بسر کبھی

بوسہ دہن کا یار کے نہ مانگا اگر کبھی
ہنسکر کہا یہ شوق نہ تھا پیشتر کبھی

باریک بین و عاشقِ زلفِ دراز ہوں
ہوگا نہ ایک شعر بھی اپنا لچر کبھی

بیمار ہجرِ یار ہے بجز شربتِ وصال
اچھا ہوا ہے اور نہ ہو چارہ گر کبھی

وعدہ اگر کیا ہے تو لیٹا بھی شرط ہے
کروٹ بدل رہا ہوں ادھر اور اُدھر کبھی

اغیار کو بنائے خوب اپنا راز دار
ہے زندگی تو ہمکو بھی ہوگی خبر کبھی

مجنوں سے لیکے صابرِ غمگیں کے عہد تک
اس آہ نارسا کا نہ دیکھا اثر کبھی

چہرہ عرق فشاں ہے پراگندہ حال ہے
ایسا وہ کون شخص ہے کس کا ملال ہے

تشبیہ کس سے دیجئے وہ بیمثال ہے
خورشید باکمال و مہ بے زوال ہے

کیسی کمر کہاں ہے دہن دونوں بے نشاں
وہ شاعروں کا وہم ہے اور یہ خیال ہے

منہ رمز لن ترانی ہے عقدہ کھلے تو کیا
سربستہ راز کا تو سمجھنا محال ہے

غلمانِ خلد و حورِ بہشتی سے کیا مثال
تو مصرِ حسن کا شہِ یوسف جمال ہے

تم ماہِ باکمال ہیں اک ذرۂ حقیر
لکھوں صفاتِ حسن مری کیا مجال ہے

خود معترف بعجز و قصور ہم صابرا!
آساں نہیں ہے شعر کا لکھنا محال ہے

جب ہی قاتل تری تلوار پہ ایسا پانی — ہو نہ جائے تڑپنے بسمل کا کلیجا پانی

ایک ساعت میں نکلجاتے ہیں اتنے آنسو — اے جہاں تیرے سمندر میں ہی جتنا پانی

تیرا عاشق جو اودھر جا کے کبھی رو دیگا — غرق شرم سے ہو جائے گا دریا پانی

عکس اوس قامت زیبا کا جو پڑتا ہی کبھی — میری آنکھوں کو دکھاتا ہے تماشا پانی

گرم اشکوں کو کیا ضبط ہمیشہ تمنے — ایک دن بھی نہ ملا پینے کو ٹھنڈا پانی

تمکو خونباری عاشق پہ تعجب کیا ہی — دکھتے ہوتے ہوئے آنکھوں سے نکلتا پانی

مجرم جرم وفا ہے یہ بڑا مجرم ہے
جب کرو قتل تو صابر کو نہ دینا پانی

## قطعہ

عبث یہ کام لیں اپنی زباں سے — نتیجہ کچھ نہیں آہ و فغاں سے

سنیں گے شکوۂ صابر نہ ہرگز — نرالے ڈھنگ ہیں اونکے جہاں سے

ق

پیش محبوب روئے دیتے ہیں — آبرو اپنی کھوئے دیتے ہیں

آج رسم وفا کو ہم صابر — بحر غم میں ڈبوئے دیتے ہیں

# مناجات

منیر انام و رنجور عنید البصیر — ترا نام ستار و رب غفور

خدایا تو مالک ہی کونین کا — خدایا تو خالق ہے دارین کا

گناہوں سے اپنے میں ہوں شرمسار — خطا بخش دے میرے پروردگار

تجھے تیرے محبوب کی ہے قسم — بچا نارِ دوزخ سے عاصی ہیں ہم

مری جاں کو ہو مشکلِ نزع سہل — مرے دم کو ہو منزلِ نزع سہل

یہ اب عرض ہی میری با چشم نم — تجھے قادریت کی تیرے قسم

طفیلِ پیمبر ہو اپنا یہ حال — نہ دنیا کا ہو مجھکو اصلا خیال

محمد کا ہو نام وردِ زباں — بدن سے نکلتی ہو جسوقت جاں

ہو لب پر سبق میرے یٰسین کا — ہر اک سمت ہو شور آمین کا

ہو الحمد لب پر مرے ہر گھڑی — مصیبت ہو آسان جو ہو کڑی

جنازہ ہو عاصی کا تیار جب — ملائک جنازے پہ آجائیں سب

کریں آب کوثر سے طاہر بدن — غلافِ مدینہ ہو میرا کفن

شہیدوں کے مجمع میں داخل ہوں میں — احد اور احمد سے واصل ہوں میں

نکیریں آکر کریں جب سوال — تو لوں نامِ اقدس ترا ذوالجلال

نہ ادنیٰ شکلِ جنبش سے کچھ ہو خطر — نہ دل پر ہو میرے ذرا بھی اثر

نہ ہو اون کی ہیبت سے تغیر حال
محمد کی امت ہوں اے ذوالجلال

نہ ہو قبر میں کچھ عذاب الیم
مرے حال پر رحم کر اے رحیم

منور ہو مرقد مرا نور سے
چمکتا ہو قبہ مرا دور سے

بچھونا بچھے چادر نور کا
ہو تکیہ وہاں زانوئے حور کا

رہے حور آغوش میں ہر زمان
رہوں ایک دم بھی نہ تنہا وہاں

شہ دوجہاں کا تجھے واسطہ
ترے لامکاں کا تجھے واسطہ

مناجات صابر کی مقبول ہو
شہیدوں کے زمرہ میں مشمول ہو

## نامہ

اے سرو روان باغ الفت
شمشاد حدیقۂ مروت

تو بادۂ بوستان رحمت
گلدستۂ گلشن محبت

چارہ گر درد دردمنداں
اے کان مروت و سخاوت

جسدن سے ہوئی تیری جدائی
سب ہیچ ہے مجھکو عیش و عشرت

ہوں گل کی طرح سے چاک داماں
ہے صبر و تواں کو دے رخصت

ہے لحظہ بہ لحظہ رنج افزوں
دل پر ہے ہجوم رنج و کلفت

کرتا تھا یہ حال زیب خامہ
اتنے میں سنی صدائے فرحت

قاصد نے کہا و غائے دولت
لے نامہ کو آنکھ سے لگا لے
آنکھوں سے لگا کے نور پایا
تاخیر نہ ہووے خط میں زنہار
ناسور جگر کا ہے یہ مرہم
اب تاب نہ لا سکیگا خامہ

دایم ہو نصیب تجھکو فرحت
کس درجہ ہے انہیں نور صحت
پڑھنے سے ہوئی خوشی نہایت
دے تمکو خدا یہی ہدایت
جاری ہی رہے خط و کتابت
کس طرح لکھوں تیری شکایت

حمایز ہو دعا پہ ختم نامہ
اللہ رکھے تجھے سلامت

## مسدس

وہ عرب اور وہ ترک اور شجاعان عجم
شرع کی حد سے جو باہر نہیں رکھتے ہیں قدم

دین احمد کی بنا جن سے ہوئی مستحکم
نام پر تیرے اوٹھاتے ہیں وہ شمشیر دودم

بھوکے پیاسوں کو یہ خواہش ہی کہ بیجان ہوں وہ
منتظر ہیں کہ تیرے نام پہ قربان ہوں وہ

العطش کی ہے صدا اونکی زباں پر پیہم
لیجئے جلد خبر بہر خدا شاہ امم

ہائے وہ حالت مخدوش کرے کون رقم
دست کفار سے پاتے ہیں وہ ایذا ہر دم

ظلم سے جور سے ہے اون کی وہ حالت تغیر

دیکھنے والے ہیں سکتے میں بشکل تصویر

وہ ہیں مظلوم یہ ہے اونپہ ستم دیکھو تو
قلب میں درد ہے اور چشم ہے نم دیکھو تو
چھوٹے بچوں پہ ہے کس درجہ الم دیکھو تو
جو سہاگن تھیں وہ بیوہ ہیں یہ غم دیکھو تو

صرصرِ قہر تجھو کے سے مٹی ہے ہستی
ہو ابھی شان سے امداد کی بھی یا رب پستی

تھے شجاعانِ عرب جیسے کہ پہلے مشہور
جن کے اسلاف سے تھا خانۂ کعبہ معمور
اونسے بڑھکر وہ دکھاتے ہیں شجاعت کا ظہور
کیوں نہ ہو شوکتِ اسلام ہی اونکو منظور

کھینچ لایا ہے اونھیں شوقِ شہادت کا یہاں
جان کو مال کو وہ کرتے ہیں حق پر قرباں

بخدا ایسا ہے جرار وہ سارا لشکر
ایک شمہ جو رقم ہو تو بنے اک دفتر
سب میں اونکی نظر آئے جو سپاہی لاغر
سر مریخ جدا کرتا ہے لیکر خنجر

باندھ کر چست کمر کھینچ کے شمشیر دودم
لاکھوں کفار کو ایک آن میں کرتا ہی قلم

نہ اونھیں سیم سے مطلب ہے نہ زر کی یاری
دین قائم رہے اسکی ہی یہ سب طیاری
بھوک میں پیاس میں اک ایک ہے سو پر بھاری
کیوں نہ ہو جان کو کرتے ہیں وہ حق پر واری

اپنے نعروں سے وہ دنیا کو ہلا دیتے ہیں
راہِ خالق میں وہ سر اپنے کٹا دیتے ہیں

کھینچتے ہیں وہ لایلٰف کو پڑھکر شمشیر ۔۔۔ سورۂ ناس کو دم کرکے وہ برساتے ہیں تیر
یہ عمل اون کا ہمیشہ سے ہا دامن گیر ۔۔۔ ہاتھ سے اونکے بھلا پائے کوئی کیسے گریز

قتلِ کفار پہ ہر وقت کمر بستہ ہیں
چوکتے ہی نہیں دشمن سے وہ برجستہ ہیں

دیکھنا ہو جسے دیکھے وہ کمالِ ٹرکی ۔۔۔ مثلِ خورشید ہی ہر وقت جلالِ ٹرکی
کیا تجلّی ہے کوئی دیکھے جمالِ ٹرکی ۔۔۔ یا الٰہی نہ ہو تا حشر زوالِ ٹرکی

ملکِ تسخیر میں بجتا رہے ڈنکا اون کا
حلقِ اغیار پہ پھرتا رہے تیغا اون کا

کون کمبخت ہے جسکو نہیں اونکا ماتم ۔۔۔ اونکے ماتم میں سیہ پوش ہی سارا عالم
راہِ حق سے وہ ہٹاتے نہیں پیچھے کو قدم ۔۔۔ ہی سپر سینہ کی اور ہاتھ میں شمشیر دودم

وہ ہیں پابند شریعت وہ ہیں مقبولِ خدا
دینِ احمدؐ کا سمجھتے ہیں وہ سچّا رتبا

دست بستہ یہ مری عرض ہی با دیدۂ تر ۔۔۔ ڈالئے بہرِ خدا خستہ دلوں پر بھی نظر
گر نہ ڈالینگے حضور اپ نگہ لطف اثر ۔۔۔ کس طرح ہوگی غریبوں کی بھلا عمر بسر

التجا اے شاہِ عرب کیجئے ترکوں کا خیال
ہی بہت یورش اعدا سے برا اون کا حال

صابرِ خستہ کی التجا یہ دعا ہے یا رب ۔۔۔ روم سر سبز ہو آباد رہی ملکِ عرب

جمع ساماں ہوں وہ اور ہوں پیدا اوہ سبب ۔ اس میں ہیں میری رہیں تیغ کہ فی غرب نسب کے نسب

بال بیکا نہ ہو اُن کا ستم اعدا سے
تا ابد دور رہیں اب وہ غم و ایذا سے

## مسدس بر غزل ناسخ

رہِ الفت میں منھ دیکھا ہی جب سے پاش حرماں کا
نمو ہر رگ و پے اب نمونہ ہے نیستاں کا
بنا ہے خانہ برپا و اک نقشہ بیاباں کا
دکھاتا ہی مرا ہر داغ دل عالم چراغاں کا

مرا سینہ ہے مشرق آفتابِ داغِ ہجراں کا
طلوعِ صبحِ محشر چاک ہی میرے گریباں کا

عداوت کی خلش بیگانہ وار آپسمیں رکھتی ہیں
غضب کی کجروی لیل و نہار آپسمیں رکھتی ہیں
کدورت یہ بلائے روزگار آپسمیں رکھتی ہیں
مسلّم ہی کہ یہ دونوں غبار آپسمیں رکھتی ہیں

ازل سے دشمنی طاؤس و مار آپسمیں رکھتے ہیں
دلِ پُر داغ کو کیوں کر ہے عشق اوس زلفِ پیچاں کا

مرے پیشِ نظر جنگل میں کسکا حسن زیبا ہی
یہ کسنے خارزارِ عشق کو گلشن بنایا ہی
وہ مہوش ہی تو کیا اوس کو یہاں آنیکی پروا ہی
یہ کسکی چاندنی پھیلی ہی ایسا کون آیا ہی

کسی خورشید رو کو جذبِ دل سے کر آج کھینچا ہی
کہ نورِ صبحِ صادق ہے غبار اپنے بیاباں کا

مزا اوتنا پایا دل بیتاب نے کانٹے چبھونے سے
مسلمان ہو گیا اوس بت نے ایمان کھونے سے
بیکار آگئی آنکھوں میں ٹھنڈک خون رونے سے
زہی قسمت ستارا جاگ اوٹھا قسمت کے سونے سے

سفینہ خانہ میرا روشن ہوا ویران ہونے سے
کیا دیوار کے رخنوں نے یاں عالم چراغاں کا

دل مضطر میں اوس ظالم نے رنگ اپنا جمایا ہی
میرے سوتے ہوئے ارمان کو حسرت نے جگایا ہی
مرے سینہ کو رشک صفحۂ محشر بنایا ہے
غرض ہر سمت ہر گوشہ میں ہنگامہ مچایا ہی

وہ شوخ فتنہ انگیز اپنی خاطر میں سمایا ہے
کہ ایک گوشہ ہی صحرا ہے قیامت جیسکی داماں کا

اثر عشق و محبت کا اگر ہی قلب انساں میں
غرض اشک و ہی درکار اپنی چشم گریاں میں
تو ہر صورت سے عاشق وصل ہو سکتا ہی جاناں میں
نہیں ہی غیر ممکن کوئی شی سب کچھ ہی امکاں میں

چمکنا برق کا لازم پڑا ہے ابر و باراں میں
تصور چاہیئے رونے میں اوسکے روئے خنداں کا

کسی کے ظلم پیہم نے کلیجہ کر دیا چھلنی
دوا سازوں کی منت اور خوشامد چارہ سازوں کی
یہ حال زار میرا اور دل آشفتگی میری
پھر ان سب آفتوں پر یہ مقدر کی نگونساری

نظر آتا نہیں مرہم لگائے کس جگہ کوئی
دہان یار گویا منہ ہے میرے زخم پنہاں کا

معطر کر دیا دل کو مرے زلفوں کی خوشبو نے
بنایا عالم دکھایا کھل کے اوس پر پیچ گیسو نے

زمانے کو مسخر کر لیا آنکھوں کے جادو نے ۔۔۔ توجہ کی نظر ڈالی جو تجھ پر ایک گل رو نے

دیا میرے جنازے کو جو کاندھا اوس پری رو نے
گماں ہے تختۂ تابوت پر تخت سلیماں کا

بہت تھا اس سے پہلے شاکیِ جور و جفا ناسخ ۔۔۔ کیا کرتا تھا ہر دم اپنی قسمت کا گلا ناسخ
پھر اوس کے بعد مقتل میں جو ای صابر ملا ناسخ ۔۔۔ جھکا کر اپنی گردن پائے قاتل پر گرا ناسخ

تہِ شمشیر قاتل کس قدر بشاش تھا ناسخ
کہ عالم ہر دہانِ زخم پر تھا روئے خنداں کا

## مخمس

کس زباں سے ہوں بیاں وصفِ جنابِ نبوی ۔۔۔ کیا بیاں میرا ہی اور کیا ہی حقیقت میری
تو ہے ممدوحِ خدا تیرا ہے رتبہ عالی ۔۔۔ مرحبا سید مکی مدنی العربی

دل و جاں باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

کون کر سکتا ہی اوس حسن کی خوبی کو رقم ۔۔۔ جسکی تعریف کریں حضرتِ یوسف ہر دم
آدمی کیا کہ ملائک کا ہوا یہ عالم ۔۔۔ من بیدل بجمال تو عجب حیرانم

اللہ اللہ چہ جمالست بدین بو العجبی

روشنی شمع کی جس طور سے ہو دن میں کم ۔۔۔ ہی یہ ہی سامنے تیرے مہ و خور کا عالم
پدِ قدرت سے ہوئی ہے تیری تصویر رقم ۔۔۔ من بیدل بجمالِ تو عجب حیرانم

اللہ اللہ چہ جمالست بدیں بوالعجبی

شرفِ کون و مکاں ذات ہے تیری بخدا
کس کو محبوب کیا حق نے بھلا تیری سوا
گرچہ اوروں نے بھی پایا ہی بہت کچھ رتبا
نسبتے نیست بذاتِ تو بنی آدم را

برتر از عالم و آدم تو چہ عالی نسبی

آج احسان سے آگاہ ہے سارا عالم
ہوں غلامانِ غلام آپ کا اے شاہِ امم
پھر بھی یہ جرم مرا اور یہ خطا ہی کیا کم
نسبتے خود بسگت کردم و بس منفعلم

زانکہ نسبت بہ سگِ کوئے تو شد بے ادبی

ظلمتِ کفر و معاصی سے عرب تھا معمور
اور فصیحانِ عرب کو تھا فصاحت کا غرور
ایزدِ پاک کو تکذیب تھی اونکی منظور
ذاتِ پاکِ تو کہ در ملکِ عرب کردہ ظہور

زاں سبب آمدہ قرآں بزبانِ عربی

واہ کیا ہے قدمِ پاک کی شانِ اکرام
جسکے الطاف سے شاداب ہے باغِ اسلام
تیری ہی فیض سے ہی خاک شفا خاک کا نام
نخلِ بستانِ مدینہ ز تو سرسبز مدام

زاں شدہ شہرۂ آفاق بشیریں رطبی

ڈالتے کیوں نہیں مجھپر نظرِ لطف اثر
دست بستہ یہ مری عرض ہی یا دیدۂ تر
ہوئی جاتی ہے اسی غم میں مری عمر بسر
چشمِ رحمت بکشا سوئے من انداز نظر

اے قریشی لقبی ہاشمی و مطلبی

کیا بیاں کیجئے تشنہ دہنی کے حالات
ہی زباں منہ میں مگر کہہ نہیں سکتے کچھ بات

ایک جرعہ نہ دیا ہمکو کسی نے ہیہات — ما ہمہ تشنہ لبانیم و توئی آب حیات

لطف فرما کہ ز حد میگذرد تشنہ لبی

جس جگہ جن جلالت کا نہ پہونچی ادراک — واں ہوا تیرا گذر اے سما وج لولاک
توسن عزم ترا حد سے سوا تھا چالاک — شب معراج عروج تو گذشت از افلاک

بمقامے کہ رسیدی نہ رسد ہیچ نبی

غم و اندوہ سے پہونچی ہے یہ نوبت میری — کوئی حالت بھی اب اچھی ہے نہ صورت میری
کر عطا صابر افسردہ کو اب زندہ دلی — سیدی انت حبیبی و طبیب قلبی

آمدہ سوئے تو قدسی پئے درماں طلبی

## تاریخ انتقال سراپا حسرت وملال قبلہ کونین ولی نعمت
## دارین جناب چودھری محمد عبد الغفور صاحب مرحوم مغفور رئیس اعظم قصبہ [illegible]

از زمین تا بہ آسماں ہیہات — یک جہاں راست ہر زماں ہیہات
میرسید از چہار سو در گوش — نالہ و زاری و فغاں ہیہات
بشرے ہست کو نمی گرید — ہر دم افسوس ہر زماں ہیہات
ہمنشیں آنکہ رفت ذاتے کیست — کہ بود بہر او چناں ہیہات
یعنی آں نامور رئیس زماں — در زمیں رفت ناگہاں ہیہات

۱۳۴۰

واثمابنج گانہ ذربسپند — باجماعت نمازخواں ہیہات

شورازفرش تابعرشش بلند — ہمہ گفتند قدسیاں ہیہات

اوکہ تاریخ اوزنام اوگو — بعدم رفت ازیں جہاں ہیہات

فلک تاریخ او اگرداری — لفظ عبد الغفور خواں ہیہات

رنج وآلام صابر ناکام
بیحساب است وبیکراں ہیہات

قطع تاریخ الطباع دیوان چودہری عبد الصبور صاحب صابر مارہروی - ازحضرت دلیر مارہروی

چو دیوانِ خودِ جمع صابر نمود — تو گوئی بہارے است تا باغِ سخن

کلامش زبس کیف دارد بسے — شرابے است خوش در ایاغِ سخن

چو گلہائے نظمش بہ کاغذ شگفت — معطر ازو شد دماغِ سخن

دلیر از حساب جمل خواست نام — ندا داد ہاتف چراغِ سخن

سنہ ۱۹۱۴ء

دیگر

صابر برائے طبع چو دیوانِ خود نوشت — حرفش چناں کہ حرف عطارد شدہ خجل

پرسید چوں دلیرِ سخن سنج سالِ او — ہاتف ز دستِ شوقِ رقم زد فروغِ دل

سنہ ۱۳۲۳ فصلی

تمام شد